# تحفۃ الطالبین

طلبہ وطالبات کی تعلیم وتربیت کا بہترین تحفہ




مرتب

مفتی محمد نعمان قاسمی




طلبہ وطالبات کی تعلیم وتربیت کا بہترین تحفہ




# مدرسہ تعلیم القرآن

## MADRASA TALEEMUL QURAN

MOHALLAH IMAM CHOWK, BANS BADANPURA, JAIPUR

Mob.: 80790 92678

اَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیطٰنِ الرَّجِیمِ

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

رَبِّ زِدۡنِی عِلۡمًا

رَبِّ اشۡرَحۡ لِیۡ صَدۡرِیۡ وَیَسِّرۡ لِیۡ أَمۡرِیۡ

وَاحۡلُلۡ عُقۡدَةً مِّنۡ لِّسَانِیۡ یَفۡقَھُوا قَوۡلِیۡ

رَبِّ یَسِّرۡ وَلَا تُعَسِّرۡ وَتَمِّمۡ بِالۡخَیۡرِ وَبِکَ نَسۡتَعِیۡنُ یَا فَتَّاحُ

نام ........................................................................

ولدیت ........................................................................

موبائل ........................................................................



سبق ۱ سُوْرَۃُ الْفَاتِحَۃِ

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ۝

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝۱ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝۲

مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝۳ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ۝۴

اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۝۵ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ

عَلَیْھِمْ ۙ۬ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۝۷

## احادیث

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ:

اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّیَّاتِ (بخاری)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمام اعمال کا دارومدار نیتوں پر ہے۔

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ:

اِرْحَمُوْا مَنْ فِی الْاَرْضِ یَرْحَمْكُمْ مَنْ فِی السَّمَاءِ (بخاری)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تم زمین والوں پر رحم کرو آسمان والا تم پر رحم کرے گا۔



## عقائد

کلمہ طیبہ: لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں۔

دوسرا کلمہ شہادت:

اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ

میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، اور میں گواہی دیتا ہوں کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔

## اذکار نماز

| | |
|---|---|
| تکبیر تحریمہ | اَللّٰهُ اَكْبَرُ |
| ثناء | سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ وَتَبَارَكَ اسْمُكَ وَتَعَالٰى جَدُّكَ وَلَا اِلٰهَ غَيْرُكَ |
| رکوع | سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ |
| قومہ | سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ |
| تحمید | رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ |
| سجدہ | سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى |

## قرآنی دعائیں چھل ربّنا

رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ

اے ہمارے رب! ہماری جانب سے یہ خدمت قبول فرما بیشک تو سننے والا (اور) جاننے والا ہے۔

رَبَّنَا وَاجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَا اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ وَاَرِنَا مَنَاسِكَنَا وَتُبْ عَلَيْنَا اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ

اے ہمارے رب! ہم کو اپنا فرمانبردار بنالیجئے اور ہماری اولاد میں سے بھی ایک جماعت کو اپنا فرمانبردار بنالیجیے، اور ہمیں حج کے احکام بھی بتادیجئے اور ہمارے حال پر توجہ فرمائیے حقیقت میں آپ ہی توجہ فرمانے والے مہربانی کرنے والے ہیں۔

## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا کیا نام ہے؟

ج۔ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا نام محمد ہے۔

س۔ ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کب اور کہاں پیدا ہوئے؟

ج۔ پیر کے دن صبح صادق کے وقت مکہ مکرمہ میں پیدا ہوئے۔

س۔ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا نام محمد کس نے رکھا؟

ج۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دادا عبدالمطلب نے۔

س۔ ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے سب سے پہلے کس کا دودھ پیا؟

ج۔ ہمارے نبیؐ نے سب سے پہلے اپنی والدہ حضرت آمنہ کا دودھ پیا۔




ماں باپ کے حقوق وآداب

۱۔ ماں باپ کو ہمیشہ خوش رکھنا۔

۲۔ دل وجان سے ماں باپ کی ہمیشہ خدمت کرنا۔

۳۔ ماں باپ کو ہمیشہ سلام کرنا۔

۴۔ ماں باپ کا ادب اور احترام سچے دل سے کرنا۔

۵۔ ماں باپ کے حکم کو دل و جان سے ماننا۔

۶۔ ماں باپ کے لیے برابر مغفرت کی دعا کرنا۔

۷۔ ماں باپ کے دوستوں کا احترام اور خاطر تواضع کرنا۔

۸۔ کبھی کسی بات یا کسی کام سے ان کو تکلیف نہ پہنچانا۔

۹۔ اگر ان کے ذمے کوئی قرض ہو تو اس کو ادا کرنا۔

۱۰۔ ان کی وصیت کو پورا کرنا۔

۱۱۔ ان کو نماز صدقہ خیرات اور ذکر وغیرہ سے ثواب پہنچانا۔

۱۲۔ جمعہ کے دن ان کی قبر کی زیارت کرنا۔

## دعائیں

★ کھانے سے پہلے کی دعا

بِسْمِ اللّٰہِ وَعَلٰی بَرَکَۃِ اللّٰہِ

★ اگر کھانا کھانے سے پہلے دعا پڑھنا بھول جائیں

بِسْمِ اللّٰہِ اَوَّلَہٗ وَاٰخِرَہٗ

★ کھانا کھانے کے بعد کی دعا

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَطْعَمَنَا وَسَقَانَا وَجَعَلَنَا مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ

★ دعوت کھانے کے بعد کی دعا

اَللّٰھُمَّ اَطْعِمْ مَنْ اَطْعَمَنِیْ وَاسْقِ مَنْ سَقَانِیْ



# اسلامی معلومات 

س۔ ہم سب کو اور تمام چیزوں کو کس نے پیدا کیا؟

ج۔ ہم سب کو اور تمام چیزوں کو اللہ تعالیٰ نے پیدا کیا۔

س۔ مذہب کے لحاظ سے تم کون ہو؟

ج۔ مذہب کے لحاظ سے ہم مسلمان ہیں۔

س۔ اسلام کے ارکان کتنے ہیں؟

ج۔ اسلام کے پانچ ارکان ہیں۔

(۱) توحید و رسالت یعنی اللہ کے علاوہ کسی کو بھی عبادت کے لائق نہیں ماننا اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ کا رسول ماننا۔

(۲) نماز کی پابندی کرنا۔ (۳) زکوٰۃ ادا کرنا۔

(۴) رمضان کے مہینے کے روزے رکھنا۔ (۵) حج کرنا۔






سبق (۲) آیۃ الکرسی

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

اَللّٰہُ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ ۚ اَلۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ ۬ۚ لَا تَاۡخُذُہٗ سِنَۃٌ

وَّلَا نَوۡمٌ ؕ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الۡاَرۡضِ ؕ مَنۡ

ذَا الَّذِیۡ یَشۡفَعُ عِنۡدَہٗۤ اِلَّا بِاِذۡنِہٖ ؕ یَعۡلَمُ مَا بَیۡنَ

اَیۡدِیۡہِمۡ وَمَا خَلۡفَہُمۡ ۚ وَلَا یُحِیۡطُوۡنَ بِشَیۡءٍ مِّنۡ عِلۡمِہٖۤ

اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ کُرۡسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ ۚ

وَلَا یَـُٔوۡدُہٗ حِفۡظُہُمَا ۚ وَہُوَ الۡعَلِیُّ الۡعَظِیۡمُ ۝



## احادیث

قَالَ رَسُوۡلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ:

خَیۡرُکُمۡ مَنۡ تَعَلَّمَ الۡقُرۡاٰنَ وَعَلَّمَہٗ (بخاری)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تم میں سب سے بہتر وہ شخص ہے جو قرآن کریم کو سیکھے اور اس کو سکھلائے۔

قَالَ رَسُوۡلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ:

طَلَبُ الۡعِلۡمِ فَرِیۡضَۃٌ عَلٰی کُلِّ مُسۡلِمٍ (بخاری)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا علم کا حاصل کرنا ہر مسلمان پر فرض ہے۔

## عقائد

تیسرا کلمہ تمجید : سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

اللہ کی ذات پاک ہے، اور تمام تعریفیں اللہ کے لیے ہیں، اور اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور اللہ بہت بڑا ہے، گناہوں سے بچنے کی طاقت اور نیک کام کرنے کی قوت اللہ ہی کی طرف سے ہے جو عالی شان اور عظمت والا ہے۔

چوتھا کلمہ توحید : لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْكَ لَہٗ لَہُ الْمُلْكُ وَلَہُ الْحَمْدُ یُحْیِیْ وَیُمِیْتُ وَھُوَ حَیٌّ لَّا یَمُوْتُ اَبَدًا اَبَدًا. ذُو الْجَلَالِ وَ الْاِکْرَامِ. بِیَدِہِ الْخَیْرُ. وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، اس کا کوئی شریک نہیں، اسی کے لیے بادشاہی ہے اور اسی کے لیے تمام تعریف ہے ، وہ زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے وہ ایسا زندہ ہے جو مرے گا نہیں، ہر طرح کی بھلائی اسی کے ہاتھ میں ہے، اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔

## اذکار نماز

تشہد

اَلتَّحِیَّاتُ لِلّٰہِ وَالصَّلَوٰتُ وَالطَّیِّبَاتُ اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ الصّٰلِحِیْنَ، اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ



## قرآنی دعائیں چہل ربّنا

رَبَّنَآ اٰتِنَا فِی الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ

اے ہمارے رب! ہم کو دنیا میں بھی بھلائی عطا فرما اور آخرت میں بھی بھلائی عطا فرما اور ہمیں دوزخ کے عذاب سے محفوظ فرما۔

رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ

اے ہمارے رب! ہم پر صبر کے دہانے کھول دے اور ہمیں ثابت قدم رکھیے اور کافر قوم کے مقابلے میں ہماری مدد فرمائیے۔

## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ اس کے بعد کس کا دودھ پیا؟

ج۔ حضرت ثوبیہ کا دودھ پیا۔

س۔ اس کے بعد کس کا دودھ پیا؟

ج۔ دائی حلیمہ سعدیہ کا دودھ پیا۔

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے والد کا کیا نام ہے؟

ج۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے والد کا نام عبد اللہ ہے۔

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے دادا کا کیا نام ہے؟

ج۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے دادا کا نام عبد المطلب ہے۔

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پردادا کا کیا نام ہے؟

ج۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پردادا کا نام ہاشم ہے۔



## سنن و آداب

ماں باپ کے حقوق و آداب

۱۳۔ ماں باپ کے رشتے داروں اور ملنے والوں سے اچھا سلوک کرنا۔

۱۴۔ ماں باپ کے ساتھ بھلائی کرنا اور خدمت کے لیے ہمیشہ تیار رہنا۔

۱۵۔ ماں باپ کی جو پسندیدہ چیز ہو اسکو لا کر یا مانگا کر دینا بشرطیکہ حیثیت ہو۔

۱۶۔ ماں باپ کے لیے ہمیشہ یہ دعا کرتے رہنا رب ارحمھما کما ربینی صغیرا

۱۷۔ کہیں بھی سفر پے جانے سے پہلے ماں باپ سے ضرور اجازت لینا اگر وہ اجازت دیں تو جانا ورنہ نہیں۔

۱۸۔ ماں باپ کے ساتھ ہمیشہ نرمی اور عاجزی سے بات کرنا۔

۱۹۔ ماں باپ سے کبھی بھی تیز آواز میں بات نہ کرنا۔

۲۰۔ ماں باپ کو کبھی بھی مت جھڑکنا۔

۲۱۔ ماں باپ پر کبھی بھی غصہ نہ ہونا۔

۲۲۔ ماں باپ کو نہ گالی دینا اور نہ ہی گالی دینے کا سبب بننا۔

۲۳۔ ماں کے ساتھ حسن سلوک کو باپ کے ساتھ حسن سلوک پر مقدم کرنا۔

۲۴۔ نہ بیوی کو ماں پر اور نہ دوستوں کو باپ پر ترجیح دینا۔

## دعائیں

★ دستر خوان اٹھانے کی دعا

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ حَمْدًا كَثِيْرًا طَيِّبًا مُبَارَكًا فِيْهِ غَيْرَ مَكْفِيٍّ وَلَا مُوَدَّعٍ وَلَا مُسْتَغْنًى عَنْهُ رَبَّنَا

★ جب کھانا کھا چکے تو یہ پڑھے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ هُوَ اَشْبَعَنَا وَاَرْوَانَا وَاَنْعَمَ عَلَیْنَا وَاَفْضَلَ

★ جب کسی کے یہاں دعوت کھائے تو یہ پڑھے

اَكَلَ طَعَامَكُمُ الْاَبْرَارُ وَصَلَّتْ عَلَیْكُمُ الْمَلَائِكَةُ وَاَفْطَرَ عِنْدَكُمُ الصَّائِمُوْنَ

★ جب کوئی نیا پھل کھائے تو یہ دعا پڑھے

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لَنَا فِیْ ثَمَرِنَا وَبَارِكْ لَنَا فِیْ مَدِیْنَتِنَا وَبَارِكْ لَنَا فِیْ صَاعِنَا وَبَارِكْ لَنَا فِیْ مُدِّنَا

## اسلامی معلومات

س۔ اسلام کسے کہتے ہیں۔

ج۔ اللہ کے ہر ہر حکم پر عمل کرنے اور اس کے ماننے کو اسلام کہتے ہیں۔

س۔ تمہارا مذہب کیا ہے؟

ج۔ ہمارا مذہب اسلام ہے۔

س۔ اسلام کیا سکھاتا ہے؟

ج۔ اسلام سکھاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ اکیلا ہے، وہی بندگی کے لائق ہے اسی کی عبادت کرو اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے بندے اور آخری سچے رسول ہیں قرآن کریم اللہ کی آخری کتاب ہے اسلام سچا دین ہے دنیا و آخرت کی ساری بھلائی اسی میں ہے اور تمام نیک باتیں اسلام سکھاتا ہے۔




سبق ۳ سُوْرَۃُ التِّیْنِ

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ ﴿۱﴾ وَطُوْرِ سِيْنِيْنَ ﴿۲﴾ وَهٰذَا الْبَلَدِ الْاَمِيْنِ ﴿۳﴾ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْٓ اَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ ﴿۴﴾ ثُمَّ رَدَدْنٰهُ اَسْفَلَ سٰفِلِيْنَ ﴿۵﴾ اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَهُمْ اَجْرٌ غَيْرُ مَمْنُوْنٍ ﴿۶﴾ فَمَا يُكَذِّبُكَ بَعْدُ بِالدِّيْنِ ﴿۷﴾ اَلَيْسَ اللّٰهُ بِاَحْكَمِ الْحٰكِمِيْنَ ﴿۸﴾



## احادیث

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ:

لَا يَرْحَمُ اللّٰهُ مَنْ لَّا يَرْحَمُ النَّاسَ (بخاری)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ اس شخص پر رحم نہیں کرتا جو لوگوں پر رحم نہیں کرتا۔

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ:

مَنْ غَشَّنَا فَلَيْسَ مِنَّا (مسلم)

ترجمہ: نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے جس نے ہمیں دھوکا دیا وہ ہم میں سے نہیں۔



## عقائد

پانچواں کلمہ اِستغفار: اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّيْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ اَذْنَبْتُهٗ عَمَدًا اَوْ خَطَاً

سِرًّا اَوْ عَلَانِيَةً وَّاَتُوْبُ اِلَيْهِ مِنَ الذَّنْبِ الَّذِىْ اَعْلَمُ وَمِنَ الذَّنْبِ الَّذِىْ لَا اَعْلَمُ اِنَّكَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ وَسَتَّارُ الْعُيُوْبِ وَغَفَّارُ الذُّنُوْبِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

## اذکار نماز

درود ابراہیمی اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

## قرآنی دعائیں چھل ربّنا

رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا اِنْ نَّسِيْنَا اَوْ اَخْطَاْنَا

اے ہمارے رب! ہماری بھول چوک پر ہمارا مواخذہ نہ فرما۔

رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَا اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا

اے ہمارے رب! ہم پر کوئی سخت حکم نہ ڈالیے جیسے ہم سے پہلے لوگوں پر آپ نے ڈالا۔

## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی والدہ کا کیا نام ہے؟

ج۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی والدہ کا نام آمنہ ہے۔

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی نانی کا کیا نام ہے؟
ج۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی نانی کا نام برّہ ہے۔
س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی دادی کا کیا نام ہے؟
ج۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی دادی کا نام فاطمہ ہے۔
س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نانا کا کیا نام ہے؟
ج۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نانا کا نام وہب ہے۔



## سنن و آداب

### استاذ اور مدرسے کے آداب

۱۔ ہمیشہ اپنے استاذ کی عزت کرنا۔
۲۔ استاذ کی باتوں کو دل و جان سے ماننا۔
۳۔ استاذ سے کبھی بھی تیز آواز میں بات نہ کرنا۔
۴۔ استاذ کے سامان کا ادب کرنا۔
۵۔ استاذ کی باتوں کا نرمی اور پیار بھرے لہجے میں جواب دینا۔
۶۔ استاذ کے بارے میں کبھی بھی غلط نہ سوچنا۔
۷۔ استاذ کی کبھی بھی غیبت نہ کرنا۔
۸۔ استاذ کا دل دکھانے والا کام کبھی بھی نہ کرنا۔
۹۔ استاذ سے محبت کرنا۔
۱۰۔ استاذ کی موجودگی میں استاذ کی عزت کرنا اور غیر موجودگی میں بھی عزت کرنا۔
۱۱۔ استاذ کے لیے ہمیشہ سلامتی کی دعا کرنا۔

۱۲۔ استاذ کی غیر موجودگی میں استاذ کی جگہ پر نہ بیٹھنا۔

۱۳۔ استاذ جس جگہ بیٹھ کے پڑھاتے ہوں استاذ کے آنے سے پہلے وہ جگہ صاف کر دینا۔

۱۴۔ جائز کاموں میں استاذ کی خدمت شوق سے کرنا۔

۱۵۔ استاذ کے ساتھ اگر کبھی چلنے کی ضرورت پڑے تو استاذ سے ایک دو قدم پیچھے چلنا۔

۱۶۔ راستے میں اگر استاذ پر نظر پڑے تو رک کر ادب سے سلام کرنا۔

۱۷۔ استاذ کے چلے جانے کے بعد استاذ پر کبھی بھی نہ ہنسنا۔

۱۸۔ استاذ اگر کسی کام کے لیے منع کریں تو خوشی خوشی اس کو چھوڑ دینا۔

۱۹۔ استاذ سے بات کرتے وقت ادب سے بات کرنا اور کوئی بھی چیز اگر استاذ کو دینی ہو تو ادب سے دونوں ہاتھوں سے پکڑ کر دینا۔

۲۰۔ استاذ کے سامنے اپنی عقل نہ چلانا۔

## دعائیں

★ پانی پینے کے بعد کی دعا

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ سَقَانَا عَذْبًا فُرَاتًا بِرَحْمَتِہٖ وَلَمْ یَجْعَلْہُ مِلْحًا اُجَاجًا بِذُنُوْبِنَا

★ دودھ پینے کے بعد یہ دعا پڑھے

اَللّٰھُمَّ بَارِكْ لَنَا فِیْہِ وَزِدْنَا مِنْہُ

★ جب آبِ زمزم پیئے تو یہ دُعا پڑھے

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ عِلْمًا نَّافِعًا وَّرِزْقًا وَّاسِعًا وَّشِفَآءً مِّنْ كُلِّ دَآءٍ

☆ کسی خطرناک مرض والے کے ساتھ کھانا کھائیں تو یہ دعا پڑھ کر کھائیں

بِسۡمِ اللہِ ثِقَةً بِاللہِ وَتَوَكُّلاً عَلَيۡهِ

## اسلامی معلومات

س۔ اسلام اور ایمان میں کیا فرق ہے؟

ج۔ اسلام سے ظاہری اعمال مراد ہوتے ہیں اور ایمان سے باطنی اور قلبی اعمال مراد ہوتے ہیں۔

س۔ ایمان کے کتنے اصول ہیں؟

ج۔ ایمان کے چھ اصول ہیں :

(۱) اللہ پر ایمان لانا۔ (۲) تمام فرشتوں پر ایمان لانا۔

(۳) تمام کتابوں پر ایمان لانا۔ (۴) تمام رسولوں پر ایمان لانا۔

(۵) آخرت کے دن پر ایمان لانا۔ (۶) تقدیر پر ایمان لانا۔

س۔ اللہ تعالیٰ نے دنیا کو کس چیز سے پیدا کیا؟

ج۔ اپنی قدرت اور اپنے حکم سے پیدا کیا۔

کی محمدؐ سے وفا تو نے تو ہم تیرے ہیں
یہ جہاں چیز ہے کیا لوح و قلم تیرے ہیں



سبق (۴) سُوْرَةُ الْقَدْرِ

اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ ۝۱ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۝۲ لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۙ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ۝۳ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ ۚ مِّنْ كُلِّ اَمْرٍ ۝۴ سَلٰمٌ ۛ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۝۵

## احادیث

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

فَقِيْهٌ وَّاحِدٌ اَشَدُّ عَلَى الشَّيْطَانِ مِنْ اَلْفِ عَابِدٍ (ترمذی)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایک فقیہ، شیطان پر ہزار عابدوں سے زیادہ بھاری ہے۔

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

لَقِّنُوْا مَوْتَاكُمْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ (مسلم)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تم اپنے مردوں کو لا الہ الا اللہ کی تلقین کیا کرو۔

## عقائد

چھٹا کلمہ ردکفر: اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَعُوْذُبِكَ مِنْ اَنْ اُشْرِكَ بِكَ شَيْئًا وَّاَنَا اَعْلَمُ بِهٖ

وَ اَسْتَغْفِرُكَ لِمَا لَآ اَعْلَمُ بِهٖ تُبْتُ عَنْهُ وَ تَبَرَّاْتُ مِنَ الْكُفْرِ وَ الشِّرْكِ وَ الْكِذْبِ وَ الْغِيْبَةِ وَ الْبِدْعَةِ وَ النَّمِيْمَةِ وَ الْفَوَاحِشِ وَ الْبُهْتَانِ وَ الْمَعَاصِيْ كُلِّهَا وَ اَسْلَمْتُ وَ اَقُوْلُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

## اذکار نماز

دعاء ماثورہ: اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ ظُلْمًا كَثِيْرًا وَّلَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّآ اَنْتَ فَاغْفِرْ لِيْ مَغْفِرَةً مِّنْ عِنْدِكَ وَارْحَمْنِيْ اِنَّكَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ

سلام: اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ

فرض نماز کے بعد سر پہ سیدھا ہاتھ رکھے اور یہ دعا پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ، اَللّٰهُمَّ اَذْهِبْ عَنِّي الْهَمَّ وَالْحُزْنَ

فرض نماز کے بعد یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ، وَمِنْكَ السَّلَامُ تَبَارَكْتَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ

فرض نماز کے بعد یہ دعا بھی پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ اَعِنِّيْ عَلٰى ذِكْرِكَ وَشُكْرِكَ وَحُسْنِ عِبَادَتِكَ



## قرآنی دعائیں چهل ربنا

رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا

اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ

اے ہمارے رب! ہم پر کوئی ایسا بوجھ نہ ڈالیے جس کی ہمارے میں طاقت نہ ہو اور ہمیں معاف فرما اور ہماری مغفرت فرما اور ہم پر رحم فرما آپ ہی ہمارے مالک ہیں اور ہم کو کافروں پر غلبہ عطا فرما۔

رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ

اے ہمارے رب! جب آپ نے ہمیں ہدایت بخشی ہے تو اس کے بعد ہمارے دلوں میں کجروی پیدا نہ کریے اور ہمیں اپنے یہاں سے نعمت عطا فرما تو بڑا عطا فرمانے والا ہے۔

## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے والد کا انتقال کب ہوا؟

ج۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی پیدائش سے دو مہینے پہلے۔

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی والدہ کا انتقال کب ہوا؟

ج۔ جب ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر مبارک چھ سال تھی اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی والدہ کا انتقال ہوا۔

س۔ والدہ کے انتقال کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی پرورش کس نے کی؟

ج۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دادا عبدالمطلب نے کی۔

س۔ دادا کے انتقال کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی پرورش کس نے کی؟

ج۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا ابوطالب نے۔



۲۱۔ مدرسہ کا ادب کرنا۔

۲۲۔ مدرسہ کی چیزوں کا ادب کرنا۔

۲۳۔ مدرسہ کی صفائی کا ہمیشہ خیال رکھنا۔

۲۴۔ مدرسہ کی تپائیوں کا ادب کرنا۔

۲۵۔ کبھی بھی تپائیوں پر سے انگل کر نہ جانا ہمیشہ ایک طرف سے جانا۔

۲۶۔ قرآن کریم کا اور اپنی کتابوں کا دھیان رکھنا۔

۲۷۔ پھٹے ہوے سپارے یا سپاروں کے ٹکڑے مدرسہ میں نہ ڈالنا۔

۲۸۔ اگر مدرسے میں سپارے کے ٹکڑے پڑے ہوے ملیں تو انکو مدرسے کے علاوہ کہیں اور ادب سے رکھ دینا۔

۲۹۔ مدرسے میں شور ہنگامہ کبھی نہ کرنا۔

۳۰۔ استاذ کی غیر موجودگی میں مدرسے کی حفاظت کرنا۔

۳۱۔ مدرسے کی تپائیوں پر ٹیک لگا کر نہ بیٹھنا۔

۳۲۔ سپاروں قرآن کریم اور کتابوں پر ٹیک لگا کر نہ بیٹھنا۔

۳۳۔ استاذ اگر کسی بات پر تنبیہ کریں تو ان کے ساتھ بدتمیزی نہ کرنا۔

۳۴۔ استاذ کی باتوں کا مزاق نہ اڑانا۔

۳۵۔ استاذ کی باتوں کو دھیان سے اور غور سے سننا۔

۳۶۔ مدرسے آ کر سلام کرنا اور مدرسے سے جاتے وقت سلام کرنا۔

۳۷۔ قرآن پاک اور سپاروں کو وضو کر کے ہاتھ لگانا۔

۳۸۔ قرآن کریم، سپارے اور دینی کتابوں کا ادب کرنا اور اونچی جگہ پر رکھنا۔

۳۹۔ مدرسے کی درودیوار کو گندا نہ کرنا۔

۴۰۔ مدرسے میں پڑھانے والے تمام استاذوں کا ادب کرنا۔

## دعائیں

★ سونے سے پہلے کی دعا

اَللّٰھُمَّ بِاسْمِكَ اَمُوْتُ وَاَحْیٰی

★ سوتے ہوئے ڈر جائیں تو یہ دعا پڑھیں

اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللهِ التَّامَّاتِ مِنْ غَضَبِهٖ وَ عِقَابِهٖ وَ شَرِّ عِبَادِهٖ وَ مِنْ هَمَزَاتِ الشَّیَاطِیْنِ وَ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ

★ برا خواب دیکھے تو یہ دعا پڑھے

اَعُوْذُ بِاللهِ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ وَمِنْ شَرِّ هٰذِهِ الرُّؤْیَا

★ جب سونے لگے اور نیند نہ آئے تو یہ دعا پڑھے

اَللّٰھُمَّ غَارَتِ النُّجُوْمُ وَهَدَاَتِ الْعُیُوْنُ وَ اَنْتَ حَیٌّ قَیُّوْمٌ لَا تَاْخُذُكَ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ اَهْدِءْ لَیْلِیْ وَاَنِمْ عَیْنِیْ

★ سو کر اٹھنے کے بعد یہ دعا پڑھے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَحْیَانَا بَعْدَ مَا اَمَاتَنَا وَاِلَیْهِ النُّشُوْرُ



# اسلامی معلومات

س۔ روزی کون دیتا ہے؟

ج۔ روزی اللہ تعالیٰ دیتا ہے۔

س۔ مشہور آسمانی کتابیں کتنی ہیں اور کس کس نبی پر نازل ہوئی ہیں؟

ج۔ مشہور آسمانی کتابیں چار ہیں۔

۱۔ تورات حضرت موسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی۔

۲۔ زبور حضرت داؤد علیہ السلام پر نازل ہوئی۔

۳۔ انجیل حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی۔

۴۔ قرآن مجید ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوا۔

س۔ دعائیں کون سنتا ہے؟

ج۔ دعائیں اللہ تعالیٰ سنتا ہے۔





سبق ۵ سُوْرَةُ الزِّلْزَالِ

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا ۙ﴿۱﴾ وَاَخْرَجَتِ الْاَرْضُ اَثْقَالَهَا ۙ﴿۲﴾ وَقَالَ الْاِنْسَانُ مَا لَهَا ۚ﴿۳﴾ يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ اَخْبَارَهَا ۙ﴿۴﴾ بِاَنَّ رَبَّكَ اَوْحٰى لَهَا ۙ﴿۵﴾ يَوْمَئِذٍ يَّصْدُرُ النَّاسُ اَشْتَاتًا ۙ لِّيُرَوْا اَعْمَالَهُمْ ۙ﴿۶﴾ فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ ۙ﴿۷﴾ وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ ﴿۸﴾



## احادیث

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

قَالَ اللّٰهُ اَنْفِقْ يَا ابْنَ آدَمَ اُنْفِقْ عَلَيْكَ (بخاری)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اے آدم کی اولاد تو خرچ کر تجھ پر خرچ کیا جائے گا۔

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

اَلدُّنْيَا سِجْنُ الْمُؤْمِنِ وَجَنَّةُ الْكَافِرِ (مسلم)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا دنیا مومن کے لیے قید خانہ اور کافروں کے لئے جنت ہے۔

## عقائد

**کلمہ سید الاستغفار :** اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَااِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ وَاَنَا عَبْدُكَ وَاَنَا عَلٰی عَھْدِكَ وَوَعْدِكَ مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ اَبُوْءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَیَّ وَاَبُوْءُ بِذَنْۢبِیْ فَاغْفِرْ لِیْ فَاِنَّہٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ

## اذکار نماز

دعاء قنوت

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْتَعِیْنُكَ وَ نَسْتَغْفِرُكَ وَ نُؤْمِنُ بِكَ وَ نَتَوَكَّلُ عَلَیْكَ وَ نُثْنِیْ عَلَیْكَ الْخَیْرَ وَ نَشْكُرُكَ وَ لَا نَكْفُرُكَ وَ نَخْلَعُ وَ نَتْرُكُ مَنْ یَّفْجُرُكَ اَللّٰھُمَّ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَ لَكَ نُصَلِّیْ وَنَسْجُدُ وَ اِلَیْكَ نَسْعٰی وَ نَحْفِدُ وَ نَرْجُوْا رَحْمَتَكَ وَ نَخْشٰی عَذَابَكَ اِنَّ عَذَابَكَ بِالْكُفَّارِ مُلْحِقٌ

## قرآنی دعائیں چهل ربّنا

رَبَّنَا اِنَّكَ جَامِعُ النَّاسِ لِیَوْمٍ لَّا رَیْبَ فِیْہِ اِنَّ اللہَ لَا یُخْلِفُ الْمِیْعَادَ

اے ہمارے رب! یقینا تو تمام لوگوں کو جمع کرنے والا ہے ایک ایسے دن میں جس میں کوئی شک نہیں ہے یقینا اللہ تعالی وعدہ کے خلاف نہیں کرتا ہے۔

رَبَّنَا اِنَّنَا اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ

اے ہمارے رب! ہم ایمان لے آئے سو ہمارے گناہ کو معاف فرمائیے اور ہمیں دوزخ کے عذاب سے محفوظ رکھیے۔

## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو نبوت کتنی عمر میں ملی؟

ج۔ ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو نبوت چالیس سال کی عمر میں ملی۔

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے کتنے چچا تھے؟

ج۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نو چچا تھے۔

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے کتنے چچا مسلمان ہوئے؟

ج۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے دو چچا مسلمان ہوئے۔

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی کتنی پھوپھیاں تھیں؟

ج۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی چھ پھوپھیاں تھیں۔

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی کتنی پھوپھیاں مسلمان ہوئیں؟

ج۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھیوں میں سے ایک مسلمان ہوئیں اور باقی کے بارے میں اختلاف ہے۔



## سنن وآداب

### کھانے کے آداب

۱۔ کھانا کھانے سے پہلے دونوں ہاتھوں کو دھونا اور دھونے کے بعد ان کو کسی کپڑے وغیرہ سے صاف نہ کرنا۔

۲۔ دستر خوان بچھا کر کھانا کھانا۔

۳۔ بسم اللہ پڑھ کر کھانا شروع کرنا۔

۴۔ شروع میں بسم اللہ پڑھنا بھول جائیں تو یاد آنے پر فوراً دعا پڑھنا۔

۵۔ سیدھے ہاتھ سے کھانا۔

۶۔ کھانا اپنے سامنے سے کھانا اگر دستر خوان پر مختلف قسم کی چیزیں ہوں تو جو پسند ہو اس میں سے لے کر کھانا۔

۷۔ کھانا سنت طریقہ پر بیٹھ کر کھائیں ایک زانو بیٹھنا یا دوزانو بیٹھنا۔

۸۔ ٹیک لگا کر کھانا نہ کھانا۔

۹۔ کھانے کی برائی نہ کرنا اور کھانے میں عیب نہ نکالنا۔

۱۰۔ ضرورت کے بقدر ہی برتن میں کھانا نکالنا۔

۱۱۔ کھانے کے بعد برتن کو اچھی طرح سے صاف کرنا بھرا ہوا نہ چھوڑنا۔

۱۲۔ کھانے سے فارغ ہونے کے بعد انگلیوں کو چاٹ کر صاف کرنا۔

۱۳۔ روٹیوں سے انگلیاں ہرگز صاف نہ کرنا۔

۱۴۔ بہت زیادہ گرم کھانا نہ کھانا۔

۱۵۔ کھانا ٹھنڈا کرنے کے لئے اس میں منہ سے پھونک نہ مارنا۔

۱۶۔ جلا ہوا یا کچا کھانا نہ کھانا۔

۱۷۔ کھاتے وقت اگر لقمہ ہاتھ سے چھوٹ کر دستر خوان پر گر جائے تو اس کو اٹھا کر کھانا۔

۱۸۔ اگر لقمہ دستر خوان کے علاوہ نیچے زمین وغیرہ پر گر جائے تو اس کو نہ کھانا۔

۱۹۔ کھانا کھا چکنے کے بعد اپنے ہاتھوں کو دھونا اور کلی کرنا۔

۲۰۔ کھانے سے فارغ ہو جانے کے بعد کھانا کھانے کے بعد کی دعا پڑھنا۔

۲۱۔ دستر خوان اٹھاتے وقت دستر خوان اٹھانے کی دعا پڑھنا۔



# دعائیں

★ افطار کے وقت کی دعا

**اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ لَکَ صُمْتُ وَبِکَ اٰمَنْتُ وَعَلَیْکَ تَوَکَّلْتُ وَعَلٰی رِزْقِکَ اَفْطَرْتُ**

★ افطار کے بعد کی دعا

**ذَهَبَ الظَّمَاُ وَابْتَلَّتِ الْعُرُوْقُ وَثَبَتَ الْاَجْرُ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ**

★ کسی کے یہاں افطار کریں تو یہ دعا پڑھیں

**اَفْطَرَ عِنْدَکُمُ الصَّآئِمُوْنَ وَاَکَلَ طَعَامَکُمُ الْاَبْرَارُ وَصَلَّتْ عَلَیْکُمُ الْمَلَآئِکَةُ**

# اسلامی معلومات

س۔ زندگی اور موت کون دیتا ہے؟

ج۔ زندگی اور موت اللہ تعالیٰ دیتا ہے۔

س۔ تم اپنا سر کس کے آگے جھکاتے ہو؟

ج۔ ہم اپنا سر ہر حال میں صرف اللہ تعالیٰ کے سامنے جھکاتے ہیں۔

س۔ اللہ کے علاوہ کسی اور کو سجدہ کرنا کیسا ہے؟

ج۔ اللہ کے علاوہ کسی کو بھی سجدہ کرنا حرام اور ناجائز ہے۔

س۔ جو لوگ اللہ تعالیٰ کو نہیں مانتے انہیں کیا کہتے ہیں؟

ج۔ انہیں کافر کہتے ہیں۔



سبق ۶ — سُوْرَةُ الْعٰدِيٰتِ

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

وَالْعٰدِيٰتِ ضَبْحًا ۝۱ فَالْمُوْرِيٰتِ قَدْحًا ۝۲ فَالْمُغِيْرٰتِ
صُبْحًا ۝۳ فَاَثَرْنَ بِهٖ نَقْعًا ۝۴ فَوَسَطْنَ بِهٖ جَمْعًا ۝۵ اِنَّ
الْاِنْسَانَ لِرَبِّهٖ لَكَنُوْدٌ ۝۶ وَاِنَّهٗ عَلٰى ذٰلِكَ لَشَهِيْدٌ ۝۷
وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَيْرِ لَشَدِيْدٌ ۝۸ اَفَلَا يَعْلَمُ اِذَا بُعْثِرَ مَا فِي
الْقُبُوْرِ ۝۹ وَحُصِّلَ مَا فِي الصُّدُوْرِ ۝۱۰
اِنَّ رَبَّهُمْ بِهِمْ يَوْمَئِذٍ لَّخَبِيْرٌ ۝۱۱

## احادیث

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

اَلتَّائِبُ مِنَ الذَّنْبِ كَمَنْ لَّا ذَنْبَ لَهٗ (ابن ماجہ)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ گناہ سے توبہ کرنے والا ایسا ہے جیسا کہ اس نے گناہ کیا ہی نہیں۔

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

اَفْشُوا السَّلَامَ بَيْنَكُمْ (مسلم)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم لوگ آپس میں سلام کو خوب پھیلاؤ۔

## عقائد

ایمان مفصّل : اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَالْقَدْرِ خَيْرِهٖ وَشَرِّهٖ مِنَ اللّٰهِ تَعَالٰى وَالْبَعْثِ بَعْدَ الْمَوْتِ

ترجمہ: میں ایمان لایا اللہ پر اور اس کے فرشتوں پر اور اس کی کتابوں پر اور اس کے رسولوں پر اور قیامت کے دن پر اور اس پر کہ اچھی بُری تقدیر اللہ کی طرف سے ہے اور موت کے بعد اُٹھائے جانے پر۔

ایمان مجمل : اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ كَمَا هُوَ بِاَسْمَآئِهٖ وَصِفَاتِهٖ وَقَبِلْتُ جَمِيْعَ اَحْكَامِهٖ اِقْرَارٌ بِاللِّسَانِ وَتَصْدِيْقٌ بِالْقَلْبِ

ترجمہ: میں ایمان لایا اللہ پر جیسا کہ وہ اپنے ناموں اور صفتوں کے ساتھ ہے اور میں نے اس کے تمام احکام قبول کیے، زبان سے اقرار کرتے ہوئے اور دل سے تصدیق کرتے ہوئے۔

## مسائل نماز

غسل میں تین فرض ہیں ---------------------------------------

۱۔ منہ بھر کر کلی کرنا فرض ہے۔

۲۔ ناک کی نرم ہڈی تک پانی پہنچانا فرض ہے۔

۳۔ پورے بدن پر اس طرح پانی بہانا کہ ایک بال کے برابر بھی سوکھا نہ رہے۔

غسل میں پانچ سنتیں ہیں ---------------------------------------

۱۔ دونوں ہاتھ گٹوں تک دھونا سنت ہے۔

۲۔ استنجا کرنا سنت ہے۔

۳۔ جس جگہ بدن پر ناپاکی یا گندگی لگی ہوئی ہو اس کو دھونا سنت ہے۔

۴۔ ناپاکی دور کرنے کی نیت کرنا سنت ہے۔

۵۔ پہلے وضو کرنا سنت ہے۔

۶۔ پورے بدن پر تین بار پانی بہانا سنت ہے۔

غسل میں چار چیزیں مکروہ ہیں

۱۔ نہاتے وقت بہت زیادہ پانی بہانا مکروہ ہے۔

۲۔ ننگے ہونے کی حالت میں بات چیت کرنا مکروہ ہے۔

۳۔ قبلے کی طرف منہ کر کے نہانا مکروہ ہے۔

۴۔ سنت کے خلاف غسل کرنا مکروہ ہے۔

## قرآنی دعائیں چھل ربّنا

رَبَّنَآ اٰمَنَّا بِمَآ اَنْزَلْتَ وَاتَّبَعْنَا الرَّسُوْلَ فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ

اے ہمارے رب! ہم ایمان لے آئے اس پر جو آپ نے اتارا ہے اور ہم نے رسول کی پیروی کی پس آپ ہمیں ماننے والوں میں لکھ دیجئے۔

رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَاِسْرَافَنَا فِيْٓ اَمْرِنَا وَثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ

اے ہمارے رب! ہمارے گناہوں کو اور ہمارے کاموں میں جو زیادتیاں ہوئی ہیں ان کو معاف فرما اور ہمارے قدموں کو ثابت قدم فرما اور ہماری کافر قوم کے مقابلے میں مدد فرما۔



## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے کون کون سے چچا مسلمان ہوئے؟

ج۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ اور حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ۔

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی کتنی بیویاں تھیں۔

ج۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی گیارہ بیویاں تھیں۔

س۔ ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے سب سے پہلے نکاح کس سے کیا؟

ج۔ سب سے پہلے حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا۔

س۔ نکاح کے وقت ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟

ج۔ نکاح کے وقت ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر مبارک پچیس سال تھی۔



## سنن وآداب

### پینے کے آداب

۱۔ ہر پینے والی چیز کو سیدھے ہاتھ سے پینا۔

۲۔ ہر چیز کو بیٹھ کر پینا۔

۳۔ ہر چیز کو بِسۡمِ اللّٰہ پڑھ کر پینا۔

۴۔ پینے کے بعد اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ پڑھنا۔

۵۔ صرف پانی تین سانس میں پینا۔

۶۔ سانس لیتے وقت برتن کو منہ سے الگ کرنا۔

۷۔ کوئی بھی چیز برتن کے ٹوٹے ہوئے کنارے کی طرف سے نہ پینا۔

۸۔ بڑے برتن یا بوتل وغیرہ سے منہ لگا کر پانی نہ پینا۔

۹۔ پانی پینے کے بعد پانی پینے کی دُعا پڑھنا۔

۱۰۔ پانی پی کر اگر دوسروں کو دینا ہو تو سیدھی طرف والے کو پہلے دینا۔

## دعائیں

★ مصافحہ کرتے وقت یہ دعا پڑھیں یَغْفِرُ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ

★ آئینے میں چہرہ دیکھنے کی دعا

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ حَسَّنْتَ خَلْقِيْ فَحَسِّنْ خُلُقِيْ

★ مصیبت کے وقت یہ دعا پڑھیں

اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ اَللّٰهُمَّ اٰجُرْنِيْ فِيْ مُصِيْبَتِيْ وَاَخْلِفْ لِيْ خَيْرًا مِّنْهُ

★ بیت الخلاء میں جانے کی دعا

بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَائِثِ

★ بیت الخلاء سے نکلنے کے بعد کی دعاء

غُفْرَانَكَ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ اَذْهَبَ عَنِّي الْاَذٰى وَعَافَانِيْ

## اسلامی معلومات

س۔ جو لوگ اللہ کے علاوہ کسی اور کی عبادت کرتے ہیں انہیں کیا کہتے ہیں؟

ج۔ اللہ کے علاوہ کسی اور کی عبادت کرنے والے کو مشرک کہتے ہیں۔

س۔ کافر اور مشرک کو اللہ تعالیٰ بخشے گا یا نہیں؟

ج۔ کافر اور مشرک کو اللہ تعالیٰ کبھی نہیں بخشے گا۔

س۔ ہم سب کس کے بندے ہیں؟

ج۔ ہم سب اللہ تعالیٰ کے بندے ہیں۔

س۔ ہم سب کس کی اولاد ہیں؟

ج۔ ہم سب آدم علیہ السلام کی اولاد ہیں۔



آيۃ الكرسي سورۃ البقرۃ آيۃ ٢٥٥




اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

اَلۡقَارِعَۃُ ۝۱ مَا الۡقَارِعَۃُ ۝۲ وَمَاۤ اَدۡرٰىكَ مَا الۡقَارِعَۃُ ۝۳

یَوۡمَ یَکُوۡنُ النَّاسُ کَالۡفَرَاشِ الۡمَبۡثُوۡثِ ۝۴ وَتَکُوۡنُ الۡجِبَالُ

کَالۡعِہۡنِ الۡمَنۡفُوۡشِ ۝۵ فَاَمَّا مَنۡ ثَقُلَتۡ مَوَازِیۡنُہٗ ۝۶

فَہُوَ فِیۡ عِیۡشَۃٍ رَّاضِیَۃٍ ۝۷ وَاَمَّا مَنۡ خَفَّتۡ مَوَازِیۡنُہٗ ۝۸

فَاُمُّہٗ ہَاوِیَۃٌ ۝۹ وَمَاۤ اَدۡرٰىكَ مَا ہِیَہۡ ۝۱۰ نَارٌ حَامِیَۃٌ ۝۱۱

## احادیث

قَالَ رَسُوۡلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ:

لَا یَدۡخُلُ الۡجَنَّۃَ قَاطِعٌ (مشکوۃ)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ رشتہ ناتا توڑنے والا جنت میں داخل نہیں ہوگا۔

قَالَ رَسُوۡلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ:

اَلۡغِیۡبَۃُ اَشَدُّ مِنَ الزِّنَا (مشکوۃ)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ غیبت کرنا زنا سے بھی زیادہ سنگین گناہ ہے۔

## عقائد

اللہ تعالیٰ کے بارے میں ہمارا عقیدہ یہ ہے:

۱۔ اللہ تعالیٰ ایک ہے اس کا کوئی شریک نہیں۔

۲۔ اللہ تعالیٰ بے مثال ہے کوئی چیز اس کے مشابہ نہیں۔

۳۔ اللہ تعالیٰ بڑی طاقت والا ہے کوئی چیز اس کو عاجز نہیں کرسکتی۔

۴۔ اللہ تعالیٰ ہمیشہ سے ہے اور ہمیشہ رہے گا۔

۵۔ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں۔

۶۔ اللہ تعالیٰ زندہ ہے اور ہر چیز کو تھامے ہوئے ہے۔

۷۔ ساری مخلوق کو اللہ تعالیٰ نے پیدا کیا اور اس کو کسی نے پیدا نہیں کیا۔

۸۔ اللہ تعالیٰ کا نہ باپ ہے نہ ماں نہ بیوی ہے نہ اولاد نہ اس کے برابر کوئی اور ہے۔

۹۔ اللہ تعالیٰ کسی کا محتاج نہیں ساری مخلوق اللہ کی محتاج ہے۔

۱۰۔ اللہ تعالیٰ جو چاہتا ہے کرتا ہے کوئی چیز اس کے حکم کے بغیر نہیں ہوسکتی۔

۱۱۔ اللہ تعالیٰ ہر چیز پر مکمل قدرت رکھتا ہے۔

## مسائل نماز

وضو میں چار فرض ہیں ---------------------------------------

۱۔ پیشانی کے بالوں سے ٹھوڑی کے نیچے تک ایک کان کی لو سے دوسرے کان کی لو تک پورا چہرہ دھونا فرض ہے۔

۲۔ دونوں ہاتھوں کو کہنیوں سمیت دھونا فرض ہے۔

۳۔ سر کے چوتھائی حصے کا مسح کرنا فرض ہے۔

۴۔ دونوں پاؤں ٹخنوں سمیت دھونا فرض ہے۔

وضو میں تیرہ سنتیں ہیں ------------------------------------------

۱۔ وضو کی نیت کرنا سنت ہے۔

۲۔ بسم اللہ پڑھ کر وضو شروع کرنا سنت ہے۔

۳۔ وضو میں پہلے تین بار دونوں ہاتھوں کو گٹوں تک دھونا سنت ہے۔

۴۔ مسواک کرنا اگر مسواک نہ ہو تو اپنی انگلی سے دانتوں کو صاف کرنا سنت ہے۔

۵۔ تین بار کلی کرنا سنت ہے۔

۶۔ تین بار ناک میں پانی ڈال کر ناک صاف کرنا سنت ہے۔

۷۔ داڑھی کا خلال کرنا سنت ہے۔

۸۔ ہاتھ پاؤں کی انگلیوں کا خلال کرنا سنت ہے۔

۹۔ وضو میں دھلنے والے ہر عضو کو تین بار دھونا سنت ہے۔

۱۰۔ پورے سر کا ایک مرتبہ مسح کرنا سنت ہے۔

۱۱۔ دونوں کانوں کا مسح کرنا سنت ہے۔

۱۲۔ پورے وضو کو ترتیب سے کرنا سنت ہے۔

۱۳۔ پورا وضو ایک ساتھ کرنا سنت ہے۔

## قرآنی دعائیں چھل ربّنا

رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا سُبْحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ

اے ہمارے رب! آپ نے ان تمام چیزوں کو بیکار پیدا نہیں کیا آپ کی ذات پاک ہے بس آپ ہمیں دوزخ کے عذاب سے بچا لیجیے۔

رَبَّنَآ اِنَّكَ مَنْ تُدْخِلِ النَّارَ فَقَدْ اَخْزَيْتَهٗ وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ

اے ہمارے رب! یقینا آپ نے جس کو دوزخ میں ڈال دیا تو آپ نے اس کو رسوا کیا اور ظالموں کے لیے کوئی مددگار نہیں ہے۔

## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی بیویوں کے نام کیا ہیں؟

ج۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی بیویوں کے نام یہ ہیں :

۱۔ حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا

۲۔ حضرت سودہ رضی اللہ عنہا

۳۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا

۴۔ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا

۵۔ حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ عنہا

۶۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا

۷۔ حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا

۸۔ حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا

۹۔ حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا

۱۰۔ حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا

۱۱۔ حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا



# سنن وآداب

## سونے اور جاگنے کے آداب

۱۔ سونے سے پہلے وضو کرنا۔

۲۔ تین مرتبہ بستر کو جھاڑنا۔

۳۔ لیٹتے وقت پہلے سیدھی کروٹ پر لیٹنا اور سیدھے ہاتھ کو سیدھے گال کے نیچے رکھنا۔

۴۔ الٹا لیٹ کر نہ سونا۔

۵۔ قبلہ کی طرف پاؤں کر کے نہ لیٹنا۔

۶۔ سونے سے پہلے چراغ چولہا وغیرہ بجھا دینا۔

۷۔ زمین پر سونا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت ہے۔

۸۔ سونے سے پہلے برتنوں کو دھو کر ڈھانک دینا۔

۹۔ اگر کوئی دینی مشغلہ نہ ہو تو عشاء بعد جلدی سونا۔

۱۰۔ عشاء سے پہلے نہ سونا۔

۱۱۔ سونے سے پہلے دعا پڑھنا۔

۱۲۔ سونے سے پہلے سورۃ الملک سورۃ السجدہ اور فاطمہ تسبیح پڑھ کر سونا۔

۱۳۔ قل ھو اللہ احد قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس پڑھ کر ہاتھوں پر پھونک مار کر اس کو پورے جسم پر تین مرتبہ پھیرنا۔

۱۴۔ سونے سے پہلے آیۃ الکرسی پڑھنا یا کم سے کم قرآن کی دس آیتیں پڑھ کر سونا۔

۱۵۔ جس چھت پر کوئی منڈیر یا دیوار وغیرہ نہ ہو ایسی چھت پر نہ سونا۔

۱۶۔ اگر سوتے میں کوئی برا خواب نظر آئے تو تین بار دعا پڑھ کر الٹی طرف تین مرتبہ تھتکار کر کروٹ بدل کر سونا۔

۱۷۔ سوکر اُٹھنے کے بعد اپنا ہاتھ کسی برتن میں ڈالنے سے پہلے دھولینا۔

۱۸۔ سوکر اُٹھنے کے بعد مسواک کرنا۔

۱۹۔ سوکر اُٹھنے کے بعد دعا پڑھنا

## دعائیں

★ جب بازار میں داخل ہوتو یہ پڑھے

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَ يُمِيْتُ وَهُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ اَبَدًا اَبَدًا ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

★ جب سورج نکلے تو یہ پڑھے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ اَقَالَنَا يَوْمَنَا هٰذَا وَلَمْ يُهْلِكْنَا بِذُنُوْبِنَا

★ جب چاند پر نظر پڑے یا دیکھے، تو یہ دعا پڑھے

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ شَرِّ هٰذَا الْغَاسِقِ

★ جب نیا چاند دیکھے تو یہ دعا پڑھے

اَللّٰهُمَّ اَهِلَّهٗ عَلَيْنَا بِالْيُمْنِ وَالْاِيْمَانِ وَالسَّلَامَةِ وَالْاِسْلَامِ وَالتَّوْفِيْقِ لِمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى رَبِّيْ وَرَبُّكَ اللّٰهُ

## اسلامی معلومات

س۔ ہم سب کس کی امت میں ہیں؟

ج۔ ہم سب آخری نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی امت میں ہیں۔

س۔ پورا قرآن مجید کتنے سالوں میں نازل ہوا؟

ج۔ پورا قرآن مجید (۲۳) تئیس سال میں نازل ہوا۔

س۔ قرآن مجید میں کتنے پارے ہیں؟

ج۔ قرآن مجید میں (۳۰) تیس پارے ہیں۔

س۔ قرآن مجید میں کتنی سورتیں ہیں؟

ج۔ قرآن مجید میں (۱۱۴) ایک سو چودہ سورتیں ہیں۔

س۔ قرآن مجید میں کتنی سورتوں کے شروع میں بسم اللہ ہے؟

ج۔ ایک سو تیرہ سورتوں کے شروع میں بسم اللہ ہے۔






اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

اَلۡهٰكُمُ التَّكَاثُرُ ۝١ حَتّٰى زُرۡتُمُ الۡمَقَابِرَ ۝٢ كَلَّا سَوۡفَ تَعۡلَمُوۡنَ ۝٣ ثُمَّ كَلَّا سَوۡفَ تَعۡلَمُوۡنَ ۝٤ كَلَّا لَوۡ تَعۡلَمُوۡنَ عِلۡمَ الۡيَقِيۡنِ ۝٥ لَتَرَوُنَّ الۡجَحِيۡمَ ۝٦ ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا عَيۡنَ الۡيَقِيۡنِ ۝٧ ثُمَّ لَتُسۡـَٔلُنَّ يَوۡمَئِذٍ عَنِ النَّعِيۡمِ ۝٨




قَالَ رَسُوۡلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ:

لَا يَدۡخُلُ الۡجَنَّةَ قَتَّاتٌ (بخاری)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ چغلی کرنے والا جنت میں داخل نہیں ہوگا۔

قَالَ رَسُوۡلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ:

مَنۡ يُّرِدِ اللّٰهُ بِهٖ خَيۡرًا يُّفَقِّهۡهُ فِي الدِّيۡنِ (بخاری)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ جس کے ساتھ بھلائی کا ارادہ فرماتا ہے اسے دین کی گہری سمجھ عطا فرمادیتا ہے۔

## عقائد

۱۲۔ اللہ تعالیٰ زندگی اور موت دیتا ہے اور وہی دوبارہ زندہ کر کے اٹھائے گا۔

۱۳۔ اللہ تعالیٰ ہی پیدا کرتا ہے اور وہی روزی دیتا ہے۔

۱۴۔ اللہ تعالیٰ کی تمام صفتیں اس کی ذات کی طرح ہمیشہ سے ہیں اور ہمیشہ رہیں گی۔

۱۵۔ اللہ تعالیٰ کا علم محیط ہے کوئی چیز اس سے ڈھکی اور چھپی ہوئی نہیں ہے۔

۱۶۔ ہدایت اور گمراہی اللہ ہی کے قبضے میں ہے۔

۱۷۔ تمام کام اللہ کی لکھی ہوئی تقدیر کے مطابق ہی انجام پاتے ہیں۔

۱۸۔ اللہ تعالیٰ کے فیصلے کو نہ کوئی ٹال سکتا ہے اور نہ کوئی رد کر سکتا ہے۔

۱۹۔ کوئی بھی اللہ تعالیٰ کے اوپر غالب نہیں آسکتا۔

۲۰۔ بندوں کو سزا دینا اللہ کا عدل ہے اور معاف کر دینا اس کا فضل ہے۔

۲۱۔ انسان کا علم اور عقل اللہ تعالیٰ کی حقیقت کو نہیں پا سکتے۔

## مسائل نماز

وضو میں پانچ مستحب ہیں ---------------------------------

۱۔ وضو میں دھلنے والے ہر عضو کو سیدھی طرف سے شروع کرنا مستحب ہے۔

۲۔ گردن کا مسح کرنا مستحب ہے۔

۳۔ وضو کا کام خود کرنا دوسرے سے مدد نہ لینا مستحب ہے۔

۴۔ قبلے کی طرف منہ کر کے وضو کرنا مستحب ہے۔

۵۔ پاک اور اونچی جگہ پر بیٹھ کر وضو کرنا مستحب ہے۔

وضو میں چار چیزیں مکروہ ہیں ------------------------------------

۱۔ ناپاک جگہ پر بیٹھ کر وضو کرنا مکروہ ہے۔

۲۔ سیدھے ہاتھ سے ناک صاف کرنا مکروہ ہے۔

۳۔ وضو کرتے وقت دنیا کی باتیں کرنا مکروہ ہے۔

۴۔ سنت کے خلاف وضو کرنا مکروہ ہے۔

آٹھ چیزوں سے وضو ٹوٹ جاتا ہے ------------------------------------

۱۔ پاخانہ پیشاب کرنے سے یا ان دونوں راستوں سے کسی اور چیز کے نکلنے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے۔

۲۔ پیچھے کے راستے سے ہوا کے نکلنے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے۔

۳۔ بدن کے کسی بھی حصے سے خون یا پیپ کے نکل کر بہہ جانے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے۔

۴۔ منھ بھر کر الٹی کرنے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے۔

۵۔ لیٹ کر یا سہارا لگا کر سو جانے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے۔

۶۔ بیماری یا کسی اور وجہ سے بے ہوش ہو جانے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے۔

۷۔ پاگل ہو جانے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے۔

۸۔ رکوع سجدے والی نماز میں کھلکھلا کر ہنسنے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے۔

## قرآنی دعائیں چھل ربّنا

رَبَّنَآ اِنَّنَا سَمِعْنَا مُنَادِيًا يُّنَادِيْ لِلْاِيْمَانِ اَنْ اٰمِنُوْا بِرَبِّكُمْ فَاٰمَنَّا

اے ہمارے رب! ہم نے ایک آواز لگانے والے کی آواز کو سنا جو ایمان کے لیے آواز لگا رہا تھا کہ تم اپنے پروردگار پر ایمان لے کر آؤ تو ہم ایمان لے آئے۔

رَبَّنَا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَ كَفِّرْ عَنَّا سَيِّئٰتِنَا وَتَوَفَّنَا مَعَ الْاَبْرَارِ

اے ہمارے رب! ہمارے گناہوں کو معاف فرما اور ہم سے ہماری کوتاہیوں کو ختم فرما اور ہمیں دنیا سے نیک لوگوں کے ساتھ اٹھا۔

## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد کتنی تھیں؟

ج۔ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی سات اولاد تھیں تین لڑکے چار لڑکیاں۔

س۔ لڑکوں کے نام کیا ہیں؟

ج۔ لڑکوں کے نام یہ ہیں:

۱۔ حضرت قاسم رضی اللہ عنہ

۲۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ

۳۔ حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ

س۔ لڑکیوں کے نام کیا ہیں؟

ج۔ لڑکیوں کے نام یہ ہیں:

۱۔ حضرت زینب رضی اللہ عنہا

۲۔ حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا

۳۔ حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا

۴۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا



## سنن و آداب

### سلام کے آداب

۱۔ سلام کرنا سنت ہے۔

۲۔ سلام کا جواب دینا واجب ہے۔

۳۔ پہلے جو سلام کرتا ہے اس کو زیادہ ثواب ملتا ہے۔

۴۔ سلام اس طرح کریں السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

۵۔ جواب اس طرح دیں وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

۶۔ اگر کوئی شخص سلام بھیجے تو اس طرح جواب دیں علیك وعلیہ السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

۷۔ چلنے والا بیٹھے ہوئے کو سلام کرے۔

۸۔ سواری پر چلنے والا پیدل چلنے والے کو سلام کرے۔

۹۔ کم لوگ زیادہ لوگوں کو سلام کریں۔

۱۰۔ چھوٹا بڑے کو سلام کرے۔

۱۱۔ اتنی آواز سے سلام کرے کہ دوسرا سن لے۔

۱۲۔ جواب بھی اتنی آواز سے دے کہ سلام کرنے والا سن لے۔

۱۳۔ مجلس میں خاص گفتگو کے وقت بلند آواز سے سلام نہیں کرنا چاہیے۔

۱۴۔ جھک کر سلام نہیں کرنا چاہیے۔

۱۵۔ اجنبی مرد اجنبی عورتوں کو اور اجنبی عورتیں اجنبی مردوں کو سلام نہ کریں۔

۱۶۔ سلام ہر مسلمان کو کرنا چاہیے، چاہے اسے جانتا ہو یا نہ جانتا ہو۔

۱۷۔ تلاوت، ذکر، وظیفہ وغیرہ میں مشغول شخص کو سلام نہیں کرنا چاہیے۔

۱۸۔ اگر کوئی شخص علمی کام میں مصروف ہو تو اس وقت اس کو سلام نہیں کرنا چاہیے۔

۱۹۔ اگر کوئی سونے کے لیے لیٹا ہو تو اتنی آواز سے سلام کیا جائے کہ اگر وہ جاگ رہا ہو تو جواب دے اور اگر سو رہا ہو تو بیدار نہ ہو۔

۲۰۔ اذان کے دوران سلام نہیں کرنا چاہیے۔

۲۱۔ مسجد میں لوگ ذکر وغیرہ میں مشغول ہوں تو آتے وقت ان کو سلام نہیں کرنا چاہیے۔

# دعائیں

★ وضو شروع کرنے کی دعا

بِسْمِ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى دِيْنِ الْاِسْلَامِ

★ وضو کے درمیان یہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ ذَنْبِيْ وَوَسِّعْ لِيْ فِيْ دَارِيْ وَبَارِكْ لِيْ فِيْ رِزْقِيْ

★ وضو کے بعد یہ دعا پڑھے

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِيْ مِنَ التَّوَّابِيْنَ وَاجْعَلْنِيْ مِنَ الْمُتَطَهِّرِيْنَ

اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ

وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ

★ جب کسی مسلمان کو ہنستا دیکھے تو یہ پڑھے     اَضْحَكَ اللّٰهُ سِنَّكَ

# اسلامی معلومات

س۔ مشہور فرشتے کتنے ہیں ان کے کیا نام ہیں اور کیا کام ہیں؟

ج۔ مشہور فرشتے چار ہیں :

۱۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام

یہ اللہ تعالیٰ کا پیغام نبیوں اور رسولوں تک پہونچاتے ہیں۔

۲۔ حضرت میکائیل علیہ السلام

یہ ہوا چلانے، بارش برسانے اور مخلوق کو روزی دینے پر مقرر ہیں۔

۳۔ حضرت عزرائیل علیہ السلام

یہ مخلوق کی جان نکالنے پر مقرر ہیں۔

۴۔ حضرت اسرافیل علیہ السلام یہ قیامت کے دن صور پھونکیں گے۔



سبق ۹ سُوْرَۃُ الْعَصْرِ

اعوذ باللّٰہ من الشیطٰن الرجیم

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَالْعَصْرِ ۙ﴿۱﴾ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ ۙ﴿۲﴾ اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ ۙ۬ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ ﴿۳﴾



## احادیث

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ:

مَنْ اَحَبَّ لِلّٰہِ وَاَبْغَضَ لِلّٰہِ وَاَعْطٰی لِلّٰہِ وَمَنَعَ لِلّٰہِ فَقَدِ اسْتَکْمَلَ الْاِیْمَانَ (ابو داؤد)

ترجمہ: جو شخص اللہ کے لیے محبت رکھے اور اللہ کے لیے بغض رکھے اور اللہ ہی کے لیے کوئی چیز دے اور اللہ ہی کے لیے روکے تو اس نے ایمان کو مکمل کرلیا۔

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ:

مَنْ لَّمْ یَسْاَلِ اللّٰہَ یَغْضَبْ عَلَیْہِ (ترمذی)

ترجمہ: جو اللہ تعالیٰ سے نہ مانگے اللہ اس سے ناراض ہو جاتا ہے۔

## عقائد

فرشتوں کے بارے میں ہمارا عقیدہ یہ ہے:

۱۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو نور سے پیدا کیا ہے۔

۲۔ اور سب کو اپنے اپنے کاموں پر لگا دیا ہے۔

۳۔ فرشتے ہماری نظروں سے غائب ہیں۔

۴۔ فرشتے نہ مرد ہیں نہ عورت ہیں نہ ان کے ماں باپ ہیں نہ ان کی اولاد ہے۔

۵۔ فرشتے اللہ تعالی کے حکم پر چلتے ہیں۔

۶۔ فرشتے نافرمانی بالکل نہیں کرتے۔

۷۔ فرشتوں کو جس کام پر لگا دیا ہے اس میں لگے رہتے ہیں۔

۸۔ فرشتوں میں سے چار فرشتے بہت مشہور اور مقرب ہیں۔

## مسائل نماز

**وضو کی نیت:** وضو کی نیت اس طرح کریں کہ میں ناپاکی دور کرنے اور پاکی حاصل کرنے کی نیت کرتا ہوں۔

**وضو کرنے کا طریقہ** ----------------------------------------

☆ وضو کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ سب سے پہلے

☆ پاک صاف اور اونچی جگہ پر بیٹھے اور اپنی آستینوں کو کہنیوں سے اوپر چڑھا لے۔

☆ اس کے بعد وضو کی نیت کرے۔

☆ پھر بسم اللہ پڑھ کر وضو شروع کرے۔

☆ سب سے پہلے تین بار دونوں ہاتھوں کو گٹوں تک دھوئے۔

☆ پھر اس کے بعد تین بار کلی کرے۔

☆ پھر مسواک کرے مسواک نہ ہو تو سیدھے ہاتھ کی انگلی سے دانتوں کو صاف کرے۔

☆ پھر تین بار ناک میں سیدھے ہاتھ سے پانی ڈالے پھر الٹے ہاتھ سے ناک صاف کرے۔

☆ پھر تین مرتبہ آہستہ سے پورے چہرے کو دھوئے اس طرح کہ پانی کے چھینٹے دوسروں پر نہ لگیں۔

☆ پھر اس کے بعد سیدھے ہاتھ کو تین مرتبہ کہنیوں سمیت دھوئے۔

☆ پھر الٹے ہاتھ کو تین مرتبہ کہنیوں سمیت دھوئے۔

☆ پھر انگلیوں کا خلال کرے۔

☆ اس کے بعد ایک مرتبہ پورے سر کا مسح کرے۔

☆ دونوں کانوں کا مسح کرے۔

☆ گردن کا مسح کرے۔

☆ اس کے بعد سیدھے پاؤں کو تین مرتبہ دھوئے۔

☆ پھر الٹے پاؤں کو تین مرتبہ دھوئے۔

☆ پھر دونوں پاؤں کی انگلیوں کا خلال کرے۔

☆ وضو کے بعد وضو کے بعد کی دعا پڑھے۔

## قرآنی دعائیں چھل ربّنا

رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا وَعَدْتَّنَا عَلٰی رُسُلِكَ وَلَا تُخْزِنَا یَوْمَ الْقِیَامَةِ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِیْعَادَ

اے ہمارے رب! ہمیں وہ چیز عطا فرما جس کا آپ نے ہم سے اپنے رسولوں کے واسطے وعدہ کیا ہے اور ہمیں قیامت کے دن رسوا نہ کیجیے یقینا آپ وعدہ خلافی نہیں کرتے۔

رَبَّنَا اَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ الْقَرْیَةِ الظَّالِمِ اَهْلُهَا وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ وَلِیًّا وَّاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِیْرًا

اے ہمارے رب! ہمیں اس بستی سے نکال دیجئے جس کے رہنے والے سخت ظالم ہیں اور ہمارے لئے کسی دوست کو کھڑا کر دیجئے اور ہمارے لئے کسی مددگار کو بھیج دیجئے۔

## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ نبوت ملنے کے بعد مکہ مکرمہ میں کتنے سال رہے۔

ج۔ مکہ مکرمہ میں تیرہ سال رہے۔

س۔ مدینہ منورہ میں کتنے سال رہے؟

ج۔ مدینہ منورہ میں دس سال رہے۔

س۔ ہجرت کے وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟

ج۔ ہجرت کے وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر مبارک ۵۳ سال تھی۔

س۔ دنیا میں کتنے نبی اور رسول آئے؟

ج۔ تقریباً ایک لاکھ چوبیس ہزار نبی اور رسول آئے۔

## سنن و آداب

### مصافحہ کے آداب

۱۔ سلام کرتے وقت مصافحہ کرنا سنت ہے۔

۲۔ پہلے سلام کرنا چاہیے پھر مصافحہ کرنا چاہیے۔

۳۔ سلام کے بغیر صرف مصافحہ کرنا خلافِ سنت ہے۔

۴۔ مشغولی کے وقت مصافحہ نہیں کرنا چاہیے۔

۵۔ تیزی کے ساتھ جاتے ہوئے شخص کو مصافحہ کے لیے نہیں روکنا چاہیے۔

۶۔ مصافحہ پہلی ملاقات کے وقت یا رخصت ہوتے ہوئے کرنا چاہیے۔

۷۔ مصافحہ کرتے وقت دوسرے کی راحت کا خیال رکھنا چاہیے۔

۸۔ مصافحہ دونوں ہاتھوں سے کرنا چاہیے۔

## دعائیں

★ کسی کو مصیبت میں دیکھے تو یہ دعا پڑھے

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ عَافَانِیْ مِمَّا ابْتَلَاكَ بِهٖ وَفَضَّلَنِیْ عَلٰی كَثِیْرٍ مِّمَّنْ خَلَقَ تَفْضِیْلًا

★ جب کوئی احسان کرے تو یہ دعا دیں

جَزَاكَ اللّٰهُ خَيْرًا

★ جب کپڑا پہنے تو یہ پڑھے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ كَسَانِیْ هٰذَا وَرَزَقَنِيْهِ مِنْ غَيْرِ حَوْلٍ مِّنِّیْ وَلَا قُوَّةٍ

## اسلامی معلومات

س۔ فرشتوں کے سردار کون ہیں؟

ج۔ فرشتوں کے سردار حضرت جبرائیل علیہ السلام ہیں۔

س۔ نماز کس پر فرض ہے؟

ج۔ ہر مسلمان مرد وعورت عاقل بالغ پر نماز فرض ہے۔

س۔ پورے دن میں کتنی نمازیں فرض ہیں؟

ج۔ پورے دن میں پانچ نمازیں فرض ہیں۔

س۔ زکوٰۃ کس پر فرض ہے؟

ج۔ اس مسلمان مرد وعورت عاقل بالغ پر جو صاحب نصاب ہو اور اس نصاب پر پورا ایک سال گزر گیا ہو۔




سبق ۱۰ — سُوْرَۃُ الْھُمَزَۃِ

اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

وَیۡلٌ لِّکُلِّ ہُمَزَۃٍ لُّمَزَۃِ ۙ۝۱ الَّذِیۡ جَمَعَ مَالًا وَّعَدَّدَہٗ ۙ۝۲

یَحۡسَبُ اَنَّ مَالَہٗۤ اَخۡلَدَہٗ ۚ۝۳ کَلَّا لَیُنۡۢبَذَنَّ فِی الۡحُطَمَۃِ ۫ۖ۝۴

وَمَاۤ اَدۡرٰىکَ مَا الۡحُطَمَۃُ ؕ۝۵ نَارُ اللّٰہِ الۡمُوۡقَدَۃُ ۙ۝۶ الَّتِیۡ

تَطَّلِعُ عَلَی الۡاَفۡـِٕدَۃِ ؕ۝۷ اِنَّہَا عَلَیۡہِمۡ مُّؤۡصَدَۃٌ ۙ۝۸

فِیۡ عَمَدٍ مُّمَدَّدَۃٍ ۝۹

## احادیث

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ:

تَرَکْتُ فِیْکُمْ اَمْرَیْنِ لَنْ تَضِلُّوْا مَا تَمَسَّکْتُمْ بِھِمَا کِتَابَ اللّٰہِ وَسُنَّۃَ رَسُوْلِہٖ (مؤطا مالك)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا میں تمہارے درمیان دو چیزیں چھوڑے جا رہا ہوں، جب تک تم انہیں مضبوطی سے پکڑے رہو گے، ہرگز گمراہ نہیں ہو گے، اللہ تعالی کی کتاب اور اس کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت۔

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ:

مَنْ تَمَسَّکَ بِسُنَّتِیْ عِنْدَ فَسَادِ اُمَّتِیْ فَلَہٗ اَجْرُ مِائَۃِ شَھِیْدٍ (بیھقی)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جس شخص نے میری سنت کو میری امت کے فساد کے وقت میں زندہ کیا تو اس کے لئے سو شہیدوں کا ثواب ہے۔

# عقائد

آسمانی کتابوں کے بارے میں ہمارا عقیدہ ہے :

۱۔ قرآن کریم اللہ تعالی کا کلام اور اس کی کتاب ہے۔

۲۔ قرآن کریم اللہ تعالی کی ذات ہی سے ظاہر ہوا ہے۔

۳۔ اللہ تعالی نے اس کو اپنے فرشتے حضرت جبرئیل علیہ السلام کے ذریعہ اپنے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل فرمایا ہے۔

۴۔ قرآن کریم مخلوق نہیں ہے، کیوں کہ وہ اللہ تعالی کی صفت ہے۔

۵۔ قرآن کریم کے متشابہات کے معنی کو ہم اللہ تعالی کے حوالے کرتے ہیں۔

۶۔ قرآن کریم کی حفاظت کی ذمہ داری اللہ تعالی نے خود لی ہے۔

۷۔ اس کے تمام احکام برحق ہیں۔

۸۔ قرآن کریم کے ذریعہ پچھلی تمام کتابوں کے احکام پر عمل کرنا ختم ہوگیا ہے۔

۹۔ قرآن کریم ہی اللہ تعالی کی وہ واحد کتاب ہے جو ہر طرح سے محفوظ ہے۔

۱۰۔ قرآن کریم کے نازل ہونے کے بعد اب کسی بھی کتاب کا دعوی جھوٹا اور باطل ہے۔

۱۱۔ اللہ تعالی نے ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے بھی بعض پیغمبروں پر کتابیں اور صحیفے نازل فرمائے۔

۱۲۔ آسمانی تمام کتابیں بالکل برحق ہیں، لیکن آج اپنی اصل شکل میں موجود نہیں ہیں۔

۱۳۔ ان میں لوگوں نے اپنی طرف سے تحریف اور تبدیلی کر دی ہے۔

۱۴۔ آسمانی کتابوں کے احکام پر عمل اپنے اپنے زمانے میں واجب العمل تھا۔

۱۵۔ ہم ان سب کتابوں پر مجموعی طور سے ایمان لاتے ہیں۔





# مسائل نماز

**تیمم میں تین فرض ہیں** -----------------------------------

۱۔ تیمم کے ذریعے پاکی حاصل کرنے کی نیت کرنا فرض ہے۔

۲۔ دونوں ہاتھوں کو مٹی پر مار کر پورے چہرے پر پھیرنا فرض ہے۔

۳۔ دونوں ہاتھوں کو مٹی پر مار کر دونوں ہاتھوں کو کہنیوں سمیت ایک دوسرے پر پھیرنا فرض ہے۔

**تیمم کے صحیح ہونے کے لئے ۹ شرطیں ہیں** -----------------------------------

۱۔ تیمم کرنے والے شخص کا مسلمان ہونا شرط ہے۔

۲۔ تیمم کی نیت کرنا شرط ہے۔

۳۔ تیمم کے ذریعے مسح کرنا شرط ہے۔

۴۔ تین یا اس سے زیادہ انگلیوں سے مسح کرنا شرط ہے۔

۵۔ مٹی یا اس کی جنس کی چیز کا موجود ہونا شرط ہے۔

۶۔ مٹی کا پاک ہونا تیمم کے لئے شرط ہے۔

۷۔ پانی کے استعمال پر قادر نہ ہونا شرط ہے۔

۸۔ حیض اور نفاس سے پاک ہونا شرط ہے۔

۹۔ تیمم والے اعضاء کا خوب اچھی طرح سے ملنا شرط ہے۔

**تیمم کے جائز ہونے کی ۶ صورتیں ہیں** -----------------------------------

۱۔ پانی کے استعمال پر قادر نہ ہو۔

۲۔ پانی کے استعمال کی وجہ سے بیماری کے بڑھ جانے کا اندیشہ ہو۔

۳۔ سردی کی وجہ سے جان کے ہلاک ہونے یا کسی عضو کے شل ہو جانے کا خطرہ ہو۔

۴۔ پانی ایسی خطرناک جگہ میں ہو کہ وہاں جا کر پانی لانے میں سخت نقصان کا خطرہ ہو۔

۵۔ پانی صرف اتنا ہو کہ پیا جا سکے دوسرے کام میں لیا جائے تو جان کا خطرہ ہو۔

۶۔ پانی کو حاصل کرنے کی کوئی چیز نہ ہو۔

☆ وضو کے تیمم کا طریقہ اور غسل کے تیمم کا طریقہ ایک ہی ہے

## قرآنی دعائیں چهل ربّنا

رَبَّنَآ اٰمَنَّا فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ

اے ہمارے رب! ہم ایمان لے آئے سو ہمیں بھی تصدیق کرنے والوں میں لکھ دیجئے۔

رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰيَةً مِّنْكَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ

اے ہمارے رب! ہم پر آسمان سے ایسا کھانا نازل فرما کہ جو ہمارے لیے یعنی ہمارے اگلوں اور پچھلوں کے لیے خوشی کی بات ہو جاوے اور وہ آپ کی طرف سے نشانی ہو اور آپ ہمیں رزق عطا فرمائیے اور آپ سب سے بہتر رزق دینے والے ہیں۔

## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ سب سے پہلے نبی اور سب سے آخری نبی کا کیا نام ہے؟

ج۔ سب سے پہلے نبی حضرت آدم علیہ السلام ہیں
اور سب سے آخری نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبی آئے گا یا نہیں؟

ج۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا اور جو نبی ہونے کا دعویٰ کریگا وہ جھوٹا ہے۔

س۔ نبیوں اور رسولوں کے سردار کون ہیں؟

ج۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔

س۔ ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کس کے مکان میں ہوئی؟

ج۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے مکان میں ہوئی۔



## سنن وآداب

بیت الخلاء کی سنتیں اور آداب

۱۔ لوگوں کی نگاہوں سے چھپ کر قضائے حاجت کرنا۔

۲۔ گذرگاہ یا لوگوں کے بیٹھنے کی جگہ قضائے حاجت نہ کرنا۔

۳۔ بیت الخلاء میں داخل ہونے سے پہلے سر ڈھانکنا۔

۴۔ بیت الخلاء میں داخل ہونے سے پہلے دعا پڑھنا۔

۵۔ جس پر اللہ یا رسول کا نام لکھا ہو بیت الخلاء میں جانے سے پہلے اس کو اتار دینا۔

۶۔ بیت الخلاء میں الٹے پیر سے داخل ہونا اور سیدھے پیر سے باہر نکلنا۔

۷۔ اپنے کپڑوں کو کھڑے ہو کر نہ اتارنا، بلکہ جب بیٹھنے لگے، تب اتارنا۔

۸۔ قضائے حاجت کے دوران چہرہ یا پیٹھ قبلہ کی طرف نہ کرنا۔

۹۔ پیشاب، پاخانہ کرتے وقت بات چیت نہ کرنا۔

۱۰۔ بیت الخلاء کے اندر زبان سے کسی قسم کا ذکر نہ کرنا۔

۱۱۔ اگر چھینک آئے، تو الحمد للہ نہ کہنا اور اگر کوئی سلام کرے، تو جواب نہ دینا۔

۱۲۔ بیت الخلاء میں نہ کھانا اور نہ پینا۔

## دعائیں

★ جب نیا لباس پہنے تو یہ پڑھے

اَللّٰھُمَّ لَكَ الْحَمْدُ كَمَا كَسَوْتَنِيْهِ اَسْاَلُكَ خَيْرَهٗ وَخَيْرَ مَا صُنِعَ لَهٗ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّهٖ وَشَرِّ مَا صُنِعَ لَهٗ

★ کپڑے اتارتے وقت یہ دعا پڑھیں

بِسْمِ اللهِ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

★ بارش طلب کرنے کے لیے یہ دعا پڑھیں

اَللّٰھُمَّ اسْقِ عِبَادَكَ وَبَهَائِمَكَ وَانْشُرْ رَحْمَتَكَ وَاَحْيِیْ بَلَدَكَ الْمَيِّتَ

★ بارش ہوتے وقت یہ دعا پڑھیں اَللّٰھُمَّ صَيِّبًا نَافِعًا

## اسلامی معلومات

س۔ صاحب نصاب کسے کہتے ہیں؟

ج۔ جس کے پاس ساڑھے سات تولہ سونا (87 گرام 480 ملی گرام) یا ساڑھے باون تولہ چاندی (612 گرام 360 ملی گرام) ہو یا اتنی مالیت ہو جس سے کوئی ایک نصاب پورا ہو جائے اس کو صاحب نصاب کہتے ہیں۔

س۔ رمضان المبارک کے روزے کس پر فرض ہیں؟

ج۔ ہر مسلمان عاقل بالغ مرد و عورت پر روزے فرض ہیں۔

س۔ روزے میں کتنے فرض ہیں؟

ج۔ روزے میں تین فرض ہیں۔ (۱) روزے کی نیت کرنا۔ (۲) کھانے پینے سے رکنا۔ (۳) جماع سے رکنا۔




اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِيْلِ ۝١ اَلَمْ يَجْعَلْ

كَيْدَهُمْ فِيْ تَضْلِيْلٍ ۝٢ وَّاَرْسَلَ عَلَيْهِمْ طَيْرًا

اَبَابِيْلَ ۝٣ تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّيْلٍ ۝٤

فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ ۝٥



## احادیث

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :

كَفٰى بِالْمَرْءِ كَذِبًا اَنْ يُّحَدِّثَ بِكُلِّ مَا سَمِعَ (مسلم)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ آدمی کے جھوٹ بولنے کے لیے اتنا کافی ہے کہ وہ جس بات کو سنے بغیر تحقیق کے اسے بیان کردے۔

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :

لَا يُؤْمِنُ اَحَدُكُمْ حَتّٰى اَكُوْنَ اَحَبَّ اِلَيْهِ مِنْ وَّالِدِهٖ وَوَلَدِهٖ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ (بخاری)

ترجمہ: تم میں سے کوئی شخص اس وقت تک کامل مؤمن نہیں ہوسکتا، جب تک میں اس کے نزدیک اس کی اولاد، اس کے والدین اور تمام لوگوں سے زیادہ محبوب نہ ہوجاؤں۔

## عقائد

انبیاء کرام علیہم السلام کے بارے میں ہمارا عقیدہ ہے

۱۔ ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے بہت سے نبی اور رسول تشریف لائے۔

۲۔ نبی اور رسولوں کی صحیح تعداد اللہ تعالی کے علم میں ہے۔

۳۔ تمام نبی اور رسول برحق اور سچے ہیں، اور بعض کو بعض پر فضیلت حاصل ہے۔

۴۔ قرآن وحدیث میں جن نبی اور رسولوں کے نام آئے ہیں ان پر نام کے ساتھ، باقی سب پیغمبروں پر بھی ہم ایمان لاتے ہیں کسی کا انکار نہیں کرتے۔

۵۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالی کے سب سے افضل اور آخری رسول ہیں۔

۶۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم تمام نبی اور رسولوں کے سردار اور امام ہیں۔

۷۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالی کے محبوب اور خلیل ہیں۔

۸۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم تمام انسان و جنات کی طرف قیامت تک کے لئے نبی بنا کر بھیجے گئے ہیں۔

## مسائل نماز

تیمم تین چیزوں سے ٹوٹ جاتا ہے ---------------------------------

۱۔ جن چیزوں سے وضو ٹوٹ جاتا ہے ان چیزوں سے تیمم بھی ٹوٹ جاتا ہے۔

۲۔ جس عذر کی وجہ سے تیمم کیا تھا اس کے ختم ہوجانے کی وجہ سے تیمم ٹوٹ جاتا ہے۔

۳۔ ضرورت کے بقدر پانی مل جانے کی وجہ سے تیمم ٹوٹ جاتا ہے۔

☆ تیمم کی نیت اس طرح کرے کہ میں ناپاکی دور کرنے اور پاکی حاصل کرنے کے لیے تیمم کرتا ہوں۔

## تیمم کرنے کا طریقہ

---

تیمم کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ سب سے پہلے

☆ اپنی آستینوں کو کہنیوں سے اوپر چڑھالے۔

☆ پھر پاکی حاصل کرنے کی نیت کرے۔

☆ پھر اس کے بعد دونوں ہاتھوں کو پاک مٹی یا اس کی جنس کی کسی چیز پر مارے۔

☆ اور ہاتھوں کو تھوڑا سا آگے پیچھے سرکا کر دونوں ہاتھوں کو اٹھائے۔

☆ پھر ہلکا سا جھاڑ لے پھر دونوں ہاتھوں کو پورے چہرے پر اس طرح پھیرے کہ چہرہ کا کوئی بھی حصہ باقی نہ رہے۔

☆ پھر دوبارہ اپنے دونوں ہاتھوں کو پاک مٹی یا اسکی جنس کی کسی چیز پر مارے۔

☆ پھر دونوں ہاتھوں کو اٹھائے اس کے بعد دونوں ہاتھوں کو ہلکے سے جھاڑ کر کے پہلے الٹے ہاتھ کو سیدھے ہاتھ پر کہنیوں سمیت اچھی طریقے سے پھیرے۔

☆ پھر سیدھے ہاتھ کو الٹے ہاتھ پر کہنیوں سمیت اچھی طریقے سے پھیرے۔

☆ پھر دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کا خلال کرے یہ تیمم کرنے کا طریقہ ہے۔

## قرآنی دعائیں چھل ربّنا

رَبَّنَا ظَلَمْنَا أَنْفُسَنَا وَإِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُونَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ

اے ہمارے رب! ہم نے اپنی جانوں پر ظلم کیا اور اگر تو ہمیں نہیں بخشے گا اور ہم پر رحم نہیں کرے گا تو ہم تباہ ہو جائیں گے۔

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا مَعَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ

اے ہمارے رب! ہم کو ظالم لوگوں کے ساتھ شامل نہ فرمائیے۔

## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کہاں مدفون ہیں؟

ج۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے مکان میں مدفون ہیں۔

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

ج۔ جماعت سے نہیں ہوئی بلکہ سب نے الگ الگ پڑھی تھی۔

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی پوری عمر مبارک کتنی ہوئی؟

ج۔ ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی پوری عمر مبارک ۶۳ سال ہوئی۔

س۔ حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کی وفات کتنی عمر میں ہوئی؟

ج۔ ۶۵ سال کی عمر میں۔

س۔ حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کی کتنی عمر ہوئی؟

ج۔ ۷۲ سال ہوئی۔

## سنن وآداب

بیت الخلاء کی سنتیں اور آداب

۱۳۔ قضائے حاجت کے وقت آسمان، شرمگاہ اور پیشاب یا پاخانہ کی طرف نہ دیکھنا۔

۱۴۔ بیت الخلاء میں بلا ضرورت زیادہ دیر تک نہ بیٹھنا۔

۱۵۔ اُکڑوں بیٹھ کر قضائے حاجت کرنا کھڑے ہو کر قضائے حاجت کرنا مکروہ ہے۔

۱۶۔ پیشاب کرتے وقت پیشاب کے چھینٹے بدن پر نہ پڑیں۔

۱۷۔ استنجا کے لیے مٹی کے ڈھیلے (یا ٹوائلٹ پیپر) اور پانی کا استعمال کرنا۔

۱۸۔ استنجا کے لیے الٹا ہاتھ استعمال کرنا سیدھے ہاتھ سے استنجا نہ کرنا۔

۱۹۔ بیت الخلاء سے نکلتے وقت پہلے سیدھا پاؤں باہر نکالیں اور دعا پڑھیں۔

۲۰۔ پیشاب کے بعد اتنی دیر انتظار کرنا کہ پیشاب کے قطرے نکلنا بند ہو جائیں۔

۲۱۔ بیت الخلاء کو صاف ستھرا رکھنا سگریٹ بیڑی وغیرہ کے ذریعہ گندگی نہ پھیلانا۔

۲۲۔ بیت الخلاء کو استعمال کرنے کے بعد گندا نہ چھوڑنا بلکہ پانی سے صاف کر دینا۔

۲۳۔ قضائے حاجت کے بعد ہاتھ کو اچھی طرح مٹی سے رگڑ کر یا صابن سے صاف کرنا۔

## دعائیں

★ جب بارش خوب ہونے لگے تو یہ دعا پڑھیں

اَللّٰھُمَّ حَوَالَیْنَا وَلَا عَلَیْنَا اَللّٰھُمَّ عَلَی الْاٰکَامِ وَالظِّرَابِ وَبُطُوْنِ الْاَوْدِیَۃِ وَمَنَابِتِ الشَّجَرِ

★ جب گرجنے اور کڑکنے کی آواز سنے تو یہ پڑھے

اَللّٰھُمَّ لَا تَقْتُلْنَا بِغَضَبِكَ وَلَا تُھْلِکْنَا بِعَذَابِكَ وَعَافِنَا قَبْلَ ذٰلِكَ

★ آندھی کے وقت کی دعا

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْھَا رَحْمَۃً وَّلَا تَجْعَلْھَا عَذَابًا اَللّٰھُمَّ اجْعَلْھَا رِیَاحًا وَّلَا تَجْعَلْھَا رِیْحًا

## اسلامی معلومات

س۔ حج کس پر فرض ہے؟

ج۔ اس مسلمان مرد و عورت عاقل بالغ پر جو اتنے مال کا مالک ہو جس سے حج کا خرچ پورا ہو سکے اور اس درمیان اپنے بیوی بچوں کے خرچ کا

انتظام کر سکے تو اس پر زندگی میں ایک مرتبہ حج کرنا فرض ہے۔

س۔ حج کے کتنے فرض ہیں؟

ج۔ حج کے تین فرض ہیں:

۱۔ احرام باندھنا۔ ۲۔ وقوف عرفہ کرنا۔ ۳۔ طواف زیارت کرنا۔

س۔ حج کے مخصوص دن کتنے ہیں؟

ج۔ حج کے مخصوص دن پانچ ہیں (۸) آٹھ ذی الحجہ سے (۱۲) بارہ ذی الحجہ تک۔






## سبق ١٢ — سُوْرَۃُ قُرَیْشٍ

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۙ﴿۱﴾ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۚ﴿۲﴾

فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۙ﴿۳﴾ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ

جُوْعٍ ۙ۬ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۧ﴿۴﴾

## احادیث

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ:

لَا يُؤْمِنُ اَحَدُكُمْ حَتّٰى يَكُوْنَ هَوَاهُ تَبَعًا لِّمَا جِئْتُ بِهٖ (مشکوۃ)

ترجمہ: تم میں سے کوئی شخص اس وقت تک حقیقی مؤمن نہیں ہوسکتا جب تک کہ اس کی خواہش نفس اس کے تابع نہ ہو جائے جو میں لے کر آیا ہوں۔

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ:

لَا يُؤْمِنُ اَحَدُكُمْ حَتّٰى يُحِبَّ لِاَخِيْهِ مَا يُحِبُّ لِنَفْسِهٖ (بخاری)

ترجمہ: تم میں سے کوئی شخص اس وقت تک حقیقی مؤمن نہیں ہوسکتا جب تک کہ وہ اپنے (مؤمن) بھائی کے لیے وہی پسند نہ کرے جو اپنے لیے پسند کرتا ہے۔

## عقائد

۱۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے بعد اس کی مخلوق میں سب سے افضل ہیں۔

۲۔ اللہ تعالی نے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک ہی رات میں مکہ مکرمہ سے بیت المقدس تک، وہاں سے ساتوں آسمانوں اور جہاں تک منظور ہوا وہاں تک اور

جنت و دوزخ اور بہت سی اپنی نشانیوں کی سیر کرائی تھی اس کو معراج کہتے ہیں۔

۳۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کے ہاتھوں بہت سی ایسی باتیں ظاہر کرائیں جو اور مخلوق سے نہیں ہو سکتیں، انھیں معجزات کہتے ہیں، سب سے بڑا معجزہ قرآن کریم ہے۔

۴۔ آپ کو قیامت کے دن اپنی امت کی سیرابی کے لئے حوض کوثر عطا کیا گیا ہے۔

۵۔ آپ کو اپنی امت کی شفاعت کے لیے اللہ تعالیٰ نے خاص مقام عطا فرمایا ہے۔

۶۔ آپ پر ایمان لانے اور آپ کی نصرت کرنے کا اللہ تعالیٰ نے تمام پچھلے پیغمبروں سے بھی عہد لیا تھا۔

۷۔ آپ کے ہر حکم کو ماننا اور ان کی اطاعت کرنا فرض ہے۔

۸۔ آپ کے بعد کوئی نبی یا رسول آنے والا نہیں ہے۔

۹۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد نبوت کا دعوی کرنے والا جھوٹا اور مکار ہے، اس میں ذرہ برابر بھی شک نہیں ہے۔

## مسائل نماز

نماز میں سات شرائط ہیں ـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــ

۱۔ پورے بدن کا پاک ہونا۔

۲۔ بدن کے پورے کپڑوں کا پاک ہونا۔

۳۔ نمازی کی جگہ کا پاک ہونا۔

۴۔ نمازی کا قبلے کی طرف منھ کرنا۔

۵۔ نماز کو نماز کے وقت پر پڑھنا۔

۶۔ ستر کا چھپانا مردوں کے لئے سے ناف سے لیکر گھٹنوں تک ستر کا چھپانا فرض ہے۔

اورعورتوں کے لیے لئے دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیاں دونوں قدم اور چہرے کے علاوہ پورے جسم کو کپڑوں میں چھپانا فرض ہے۔

۷۔ نماز کی نیت کرنا۔

نماز میں چھ فرض ہیں

۱۔ نماز شروع کرنے کے لئے تکبیر تحریمہ کہنا۔

۲۔ کھڑے ہو کر نماز پڑھنا۔

۳۔ قرآن کریم کی نماز میں تلاوت کرنا۔

۴۔ ایک رکعت میں ایک رکوع کرنا۔

۵۔ ایک رکعت میں دو سجدے کرنا۔

۶۔ نماز کے آخری قعدے میں پوری التحیات پڑھنے کی مقدار بیٹھنا۔

## قرآنی دعائیں چھل ربّنا

رَبَّنَا افۡتَحۡ بَيۡنَنَا وَبَيۡنَ قَوۡمِنَا بِالۡحَقِّ وَاَنۡتَ خَيۡرُ الۡفٰتِحِيۡنَ

اے ہمارے رب! ہمارے اور ہماری قوم کے درمیان انصاف کے ساتھ فیصلہ فرمائیے اور آپ بہترین فیصلہ فرمانے والے ہیں۔

رَبَّنَاۤ اَفۡرِغۡ عَلَيۡنَا صَبۡرًا وَّتَوَفَّنَا مُسۡلِمِيۡنَ

اے ہمارے رب! ہم پر صبر و استقامت کے دہانے کھول دیجئے اور ہم کو ایمان کی حالت میں وفات دیجئے۔



## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کی کتنی عمر ہوئی؟

ج۔ ۵۹ سال ہوئی۔

س۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی کتنی عمر ہوئی؟

ج۔ ۷۰ سال ہوئی۔

س۔ حضرت سودہ رضی اللہ عنہا کی کتنی عمر ہوئی؟

ج۔ ۷۲ سال ہوئی۔

س۔ حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کی کتنی عمر ہوئی؟

ج۔ ۵۹ سال ہوئی۔




### دعا کے آداب

۱۔ دعا کرنے والے کا حرام کھانے پینے پہننے اور حرام کمائی سے بچنا۔

۲۔ دکھلاوے سے بچتے ہوئے اخلاص اور یقین کے ساتھ دعا کرنا۔

۳۔ دعا کرنے سے پہلے کوئی نیک کام کرنا۔

۴۔ پاک صاف ہو کر وضو کر کے دعا کرنا۔

۵۔ دعا کے وقت التحیات میں بیٹھنے کے مانند بیٹھنا اور قبلہ رخ ہو کر بیٹھنا۔

۶۔ دعا کے شروع میں اللہ تعالی کی حمد وثنا کرنا اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود شریف بھیجنا۔

۷۔ دعا کے وقت ہاتھوں کو کندھوں تک اٹھا کر سینے کے سامنے کھلا ہوا رکھنا۔

۸۔ دعا کے وقت تواضع عاجزی اور ادب کے ساتھ بیٹھنا۔

۹۔ دعا کے وقت خشوع اور خضوع کے ساتھ اپنی محتاجگی اور بے بسی کا ذکر کرنا۔

۱۰۔ دعا کے وقت اپنی نظر کو آسمان کی طرف نہ اٹھانا۔

۱۱۔ دعا کے وقت اللہ تعالی کے اسمائے حسنیٰ اور صفات عالیہ کا ذکر کرنا۔

۱۲۔ دعا مانگتے وقت انبیاء صلحاء اولیاء اور بزرگان دین کے وسیلہ سے دعا مانگنا۔

## دعائیں

بارش کے لیے یہ دعا کریں

اَللّٰھُمَّ اسْقِنَا غَیْثًا مُّغِیْثًا مَّرِیْئًا نَافِعًا غَیْرَ ضَارٍّ عَاجِلًا غَیْرَ آجِلٍ

★ مریض کی عیادت کے وقت کی دعا

لَا بَأْسَ، طَھُوْرٌ اِنْ شَاءَ اللّٰہُ

★ مریض کی صحت کے لیے یہ دعا دیں

اَسْأَلُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَ رَبَّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ اَنْ یَّشْفِیَكَ

★ سواری پر سوار ہونے کی دعا

سُبْحَانَ الَّذِیْ سَخَّرَ لَنَا ھٰذَا وَمَا کُنَّا لَہٗ مُقْرِنِیْنَ وَاِنَّا اِلٰی رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ

## اسلامی معلومات

س۔ حج کے کتنے واجبات ہیں؟

ج۔ حج میں پانچ واجبات ہیں: ۱۔ وقوف مزدلفہ کرنا۔

۲۔ شیطان کے کنکری مارنا۔ ۳۔ صفا مروہ کے درمیان دوڑنا۔

۴۔ گنجا ہونا یا بال چھوٹے کروانا۔ ۵۔ طواف وداع کرنا۔

س۔ عمرہ کے کتنے فرض ہیں؟

ج۔ عمرہ کے دو فرض ہیں:

۱۔ صفا مروہ کے درمیان دوڑنا۔

۲۔ گنجا ہونا یا بال چھوٹے کروانا۔

س۔ مہر فاطمی کی مقدار کیا ہے؟

ج۔ پانچ سو درہم ہیں اس کا وزن گرام کے اعتبار سے ایک کلو پانچ سو تیس گرام اور نو سو ملی گرام چاندی یا اس کی قیمت ہے۔





## سبق ۱۳ سُوۡرَۃُ الۡمَاعُوۡنِ

اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

اَرَءَیۡتَ الَّذِیۡ یُکَذِّبُ بِالدِّیۡنِ ؕ﴿۱﴾ فَذٰلِکَ الَّذِیۡ یَدُعُّ الۡیَتِیۡمَ ۙ﴿۲﴾ وَ لَا یَحُضُّ عَلٰی طَعَامِ الۡمِسۡکِیۡنِ ؕ﴿۳﴾ فَوَیۡلٌ لِّلۡمُصَلِّیۡنَ ۙ﴿۴﴾ الَّذِیۡنَ ہُمۡ عَنۡ صَلَاتِہِمۡ سَاہُوۡنَ ۙ﴿۵﴾ الَّذِیۡنَ ہُمۡ یُرَآءُوۡنَ ۙ﴿۶﴾ وَ یَمۡنَعُوۡنَ الۡمَاعُوۡنَ ٪﴿۷﴾

## احادیث

قَالَ رَسُوۡلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ:

مَنۡ کَانَ اٰخِرُ کَلَامِہٖ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ دَخَلَ الۡجَنَّۃَ (ابو داؤد)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جس شخص کا آخری کلام لا الٰہ الا اللّٰہ ہوگا وہ جنت میں داخل ہوگا۔

قَالَ رَسُوۡلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ:

اَکۡثِرُوۡا ذِکۡرَ ھَاذِمِ اللَّذَّاتِ یَعۡنِی الۡمَوۡتَ (ترمذی)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لذتوں کو ختم کرنے والی چیز یعنی موت کو زیادہ یاد کیا کرو۔



## عقائد

قیامت اور آخرت کے بارے میں ہمارا عقیدہ ہے:

۱۔ قیامت کا قائم ہونا یقینی ہے۔

۲۔ اس کا صحیح وقت اللہ تعالی کے علاوہ کسی کو نہیں معلوم۔

۳۔ موت کے وقت فرشتوں کا آنا، روح قبض کرنا، قبر میں فرشتوں کا سوال کرنا، اسی طرح قبر میں راحت یا عذاب کا ہونا یقینی ہے۔

۴۔ مرنے کے بعد دوبارہ اٹھایا جانا، حساب و کتاب لیا جانا، اعمال کا تولا جانا، پل صراط پر سے گذارا جانا وغیرہ تمام خبریں سچی ہیں اور یقینا ہونے والی ہیں۔

۵۔ جنت کی بے مثال نعمتیں دوزخ کے بے پناہ عذابات بالکل برحق ہیں۔

۶۔ جنت و دوزخ دونوں پیدا ہو چکی ہیں اور کبھی ختم ہونے والی نہیں ہیں۔

۷۔ جنتیوں کے لئے مرنے کے بعد اللہ تعالی کا دیدار برحق ہے۔

۸۔ قیامت سے پہلے دجال کا نکلنا، حضرت عیسی علیہ السلام کا تشریف لانا، حضرت مہدی کا ظاہر ہونا، یاجوج ماجوج کا نکلنا اور پورے عالم میں فساد برپا ہونا، سورج کا مغرب سے نکلنا وغیرہ سب خبریں سچی اور برحق ہیں۔

## مسائل نماز

نماز میں ۲۲ واجبات ہیں:

۱۔ فرض نمازوں کی شروع کی دو رکعتوں کو قرآن کریم کی تلاوت کرنے کے لئے متعین کرنا واجب ہے۔

۲۔ فرض نمازوں کی شروع کی دو رکعتوں میں سورہ فاتحہ پڑھنا واجب ہے سنت و نفل اور واجب نمازوں کی ہر رکعت میں سورہ فاتحہ پڑھنا واجب ہے۔

۳۔ فرض نمازوں کی شروع کی دو رکعتوں میں سورہ فاتحہ کے ساتھ کوئی سورت یا ایک بڑی آیت یا چھوٹی تین آیتیں پڑھنا واجب ہے اور سنت نفل اور واجب نمازوں

کی ہر رکعت میں کوئی سورت یا ایک بڑی آیت یا چھوٹی تین آیتیں پڑھنا واجب ہے۔

۴۔ سورہ فاتحہ کو سورت سے پہلے پڑھنا واجب ہے۔

۵۔ قومہ کرنا یعنی رکوع سے اٹھ کر سیدھے اطمینان سے کھڑا ہونا واجب ہے۔

۶۔ جلسہ یعنی دونوں سجدوں کے درمیان سکون اور اطمینان سے بیٹھنا واجب ہے۔

۷۔ نماز کے تمام ارکان کو بالکل اطمینان سے ادا کرنا واجب ہے۔

۸۔ قرات رکوع سجدوں اور رکعتوں میں ترتیب قائم رکھنا واجب ہے۔

۹۔ پہلے قعدے میں پوری التحیات پڑھنے کی مقدار بیٹھنا واجب ہے۔

۱۰۔ دونوں قعدوں میں پوری التحیات پڑھنا واجب ہے۔

۱۱۔ وتر کی نماز میں دعائے قنوت پڑھنے کے لئے اللہ اکبر کہنا واجب ہے۔ اور دعائے قنوت پڑھنا واجب ہے۔

۱۲۔ دونوں عیدوں کی نمازوں میں چھ زائد تکبیر کہنا واجب ہے۔

۱۳۔ جہری نماز میں جہر کرنا واجب ہے۔

۱۴۔ سری نماز میں آہستہ پڑھنا واجب ہے۔

۱۵۔ نماز شروع کرتے وقت لفظ اللہ اکبر کہہ کر نماز شروع کرنا واجب ہے۔

۱۶۔ ایک رکعت میں ایک مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھنا واجب ہے۔

۱۷۔ سجدے میں پیشانی کے ساتھ ناک کو زمین پر رکھنا واجب ہے۔

۱۸۔ ہر رکعت میں دونوں سجدے لگاتار کرنا واجب ہے۔

۱۹۔ پہلے قعدے کے بعد بغیر رکے ہوئے تیسری رکعت کیلئے کھڑا ہونا واجب ہے۔

۲۰۔ نماز کے تمام ارکان کو بغیر کسی فصل کے ترتیب سے ادا کرنا واجب ہے۔

۲۱۔ **السلام علیکم** کہہ کر نماز ختم کرنا واجب ہے۔

۲۲۔ نماز عیدین کی دوسری رکعت میں رکوع کی تکبیر کہنا واجب ہے۔

نماز میں سجدہ سہو کے واجب ہونے کے پانچ سبب ہیں ان میں سے کوئی سبب بھی پایا جائے گا تو سجدہ سہو کرنا واجب ہو جائے گا۔ ---------------------

۱۔ کسی فرض عمل کو یا کسی واجب عمل کو اپنی اصلی جگہ سے مقدم کر دینا یعنی اصلی جگہ کرنے کے بجائے پہلے کر دینا جیسے قرات سے پہلے رکوع کر لیا یا سورہ فاتحہ سے پہلے کوئی سورۃ پڑھ لی۔

۲۔ کسی فرض عمل کو یا کسی واجب عمل کو اپنی اصلی جگہ سے مؤخر کر دینا یعنی اصلی جگہ کے بجائے بعد میں کرنا جیسے پہلی رکعت میں ایک سجدہ بھول گیا اور دوسری رکعت میں یاد آنے پر تین سجدے کر لیے یا سورہ فاتحہ کوئی سورت پڑھنے کے بعد پڑھی۔

۳۔ کسی فرض عمل یا کسی واجب عمل کو دو بار کر دینا جیسے ایک رکعت میں دو رکوع کر لیے یا ایک رکعت میں تین سجدے کر لیے۔

۴۔ کسی واجب عمل کی صفت کو بدل دینا جیسے جہری نماز میں یعنی آواز سے قرأت کرنے والی نماز میں امام نے آہستہ آواز میں قرات کر دی یا سری نماز میں یعنی بغیر آواز کے تلاوت کرنے والی نماز میں امام نے زور سے قرأت کر دی۔

۵۔ کسی واجب کو چھوڑ دینا جیسے تشہد کا پڑھنا دونوں قعدوں میں واجب ہے تشہد نہیں پڑھا یا سورہ فاتحہ پڑھنا واجب ہے سورہ فاتحہ چھوڑ دی تو ان تمام صورتوں میں سجدہ سہو کرنا واجب ہو گا۔

**تنبیہ**

سجدہ سہو ان اسباب کے بھول کر ہونے کی وجہ سے واجب ہوتا ہے اور یہ اسباب بھول کر ہونگے تو سجدہ سہو سے نماز کی کمی پوری ہو جائے گی لیکن یہ اسباب جان بوجھ کر چھوڑے گئے تو ایسی صورت میں سجدہ سہو سے نماز کی کمی پوری نہیں ہو گی بلکہ نماز کو لوٹانا واجب ہو گا۔

**سجدہ سہو کرنے کا طریقہ**

سجدہ سہو کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ نماز کی آخری رکعت کے قعدے میں تشہد پڑھنے کے بعد سیدھی طرف ایک دفعہ سلام پھیر کر دو سجدے کرے اس کے بعد دوبارہ پوری تشہد اور درود شریف اور دعا پڑھ کر سلام پھیر دے یہ سجدہ سہو کرنے کا طریقہ ہے۔

## قرآنی دعائیں چھل ربّنا

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ وَنَجِّنَا بِرَحْمَتِكَ مِنَ الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ

اے ہمارے رب! ہمیں ظالم لوگوں کے فتنے سے محفوظ فرما اور ہمیں اپنی رحمت سے کافر لوگوں سے نجات عطا فرما۔

رَبَّنَا اطْمِسْ عَلٰٓى اَمْوَالِهِمْ وَاشْدُدْ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ

اے ہمارے رب! ان کے مالوں کو نیست و نابود فرما اور ان کے دلوں کو سخت فرما۔



## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کی کتنی عمر ہوئی؟

ج۔ ۸۴ سال ہوئی۔

س۔ حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کی کتنی عمر ہوئی؟

ج۔ ۷۴ سال ہوئی۔

س۔ حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ عنہا کی کتنی عمر ہوئی؟

ج۔ ۳۰ سال ہوئی۔

س۔ حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا کی کتنی عمر ہوئی؟

ج۔ ۶۵ سال ہوئی۔



## سنن وآداب

دعا کے آداب

۱۳۔ آہستہ آواز کے ساتھ دعا مانگنا۔

۱۴۔ جامع کلمات یعنی قرآن کریم اور احادیث کی دعاؤں کے ذریعے سے دعا مانگنا۔

۱۵۔ دعا میں ترتیب کا لحاظ رکھنا یعنی پہلے اپنے لیے دعا مانگنا پھر اپنے والدین کے لیے پھر اپنے اہل وعیال کے لیے پھر اپنے عزیز واقارب کے لیے دعا مانگنا۔

۱۶۔ دعا کرتے وقت دعا کے قبول ہونے کا پکا یقین رکھنا۔

۱۷۔ اللہ تعالی سے کسی گناہ کی دعا نہ کرنا۔

۱۸۔ دعا کرنے سے پہلے توبہ اور استغفار کرنا۔

۱۹۔ اپنی ہر حاجت اور ضرورت کو صرف اللہ تعالی سے مانگنا۔

۲۰۔ دعا کرنے والے کا اپنی دعا کی قبولیت کے لیے جلدی نہ مچانا۔

۲۱۔ اکیلے دعا کرنے والے کا اپنی دعا کے ختم پر آمین کہنا۔

۲۲۔ امام کے ساتھ دعا کرنے والے کا امام کی ہر ہر دعا پر آہستہ سے آمین کہنا۔

۲۳۔ اپنی دعا کو اللہ تعالیٰ کی حمد و ثناء اور درود شریف اور آمین پر ختم کرنا۔

۲۴۔ دعا ختم ہو جانے کے بعد دونوں ہاتھوں کو اپنے چہرے پر پھیرنا۔

## دعائیں

★ جب کسی کو رخصت کرے تو یہ پڑھے

اَسْتَوْدِعُ اللهَ دِيْنَكَ وَاَمَانَتَكَ وَخَوَاتِيْمَ عَمَلِكَ

★ سفر پہ جانے والے کو دی جانے والی دعا

زَوَّدَكَ اللهُ التَّقْوٰى وَغَفَرَ ذَنْبَكَ وَيَسَّرَ لَكَ الْخَيْرَ حَيْثُ مَا كُنْتَ

★ جب سفر کا ارادہ کرے تو یہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ بِكَ اَصُوْلُ وَبِكَ اَحُوْلُ وَبِكَ اَسِيْرُ

★ سوار ہونے کے بعد پڑھی جانے والی دعا

سُبْحَانَكَ اِنِّيْ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ فَاغْفِرْ لِيْ فَاِنَّهٗ
لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ



## اسلامی معلومات

س۔ دنیا کی سب سے پہلی مسجد کا کیا نام ہے؟

ج۔ (بیت اللہ شریف) مسجد حرام۔

س۔ دنیا کی دوسری مسجد کونسی ہے؟

ج۔ مسجد اقصیٰ۔

س۔ اسلام کے دور کی پہلی مسجد کونسی تعمیر ہوئی ؟

ج۔ مسجد قُباء

س۔ اسلام کے دور کی دوسری مسجد کونسی تعمیر ہوئی ؟

ج۔ اسلام کے دور کی دوسری مسجد مسجد نبوی ہے۔






اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝١ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝٢

اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝٣




قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ مُتَعَمِّدًا فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهٗ مِنَ النَّارِ (بخاری)

ترجمہ: اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جس شخص نے جان بوجھ کر مجھ پر جھوٹ بولا تو وہ اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنالے۔

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

مَنْ صَامَ رَمَضَانَ ثُمَّ اَتْبَعَهٗ سِتًّا مِّنْ شَوَّالٍ كَانَ كَصِيَامِ الدَّهْرِ (مسلم)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے رمضان کے روزے رکھے پھر اس کے بعد شوال کے مہینے کے چھ روزے رکھے یہ پورے زمانے کے روزے رکھنے کی طرح ہے۔




تقدیر کے بارے میں ہمارا عقیدہ ہے:

۱۔ اللہ تعالی نے تمام انسانوں کو پیدا کرنے سے پہلے سب کچھ طے کردیا تھا اس کو تقدیر کہتے ہیں۔

۲۔ اس کی صحیح کیفیت اللہ کے علاوہ کسی کو معلوم نہیں۔

۳۔ تقدیر اور قضاء الٰہی میں کسی مخلوق کا کوئی دخل نہیں، نہ کسی نبی کا، نہ کسی فرشتے کا۔

۴۔ نہ کوئی شخص تقدیر میں تبدیلی کر سکتا ہے، نہ ٹال سکتا ہے، نہ روک سکتا ہے۔

۵۔ جو چیز اچھی یا بری وجود میں آتی ہے وہ تقدیر میں اسی طرح ہونے والی ہوتی ہے۔

۶۔ تقدیر کی حقیقت میں غور کرنا ہمارے بس کی بات نہیں ہم تقدیر پر اسی طرح ایمان لاتے ہیں جس طرح حکم دیا گیا۔

## مسائل نماز

نماز میں ۵۱ اکیاون سنتیں ہیں۔ ---------------------------------

☆ قیام میں ۱۱ گیارہ سنتیں ہیں۔

☆ قرات میں ۷ سات سنتیں ہیں۔

☆ رکوع میں ۸ آٹھ سنتیں ہیں۔

☆ سجدے میں ۱۲ بارہ سنتیں ہیں۔

☆ اور قعدے میں ۱۳ تیرہ سنتیں ہیں۔

قیام کی سنتیں یہ ہیں ---------------------------------

۱۔ تکبیر تحریمہ کہتے وقت سیدھا کھڑا ہونا یعنی سر کو جھکا کر کھڑا نہ ہونا۔

۲۔ دونوں پیروں کے درمیان چار انگل کا فاصلہ رکھنا اور پیروں کی انگلیاں قبلہ کی طرف رکھنا۔

۳۔ مقتدی کی تکبیر تحریمہ کا امام کی تکبیر تحریمہ کے ساتھ ہونا۔

۴۔ مردوں کے لیے تکبیر تحریمہ کہتے وقت دونوں ہاتھوں کو کانوں کی لوتک اٹھانا۔

۵۔ تکبیر تحریمہ کہتے وقت دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیوں کو قبلے کی طرف رکھنا۔

۶۔ تکبیر تحریمہ کہتے وقت انگلیوں کو اپنی حالت پر رکھنا نہ کھلی ہوئی ہوں نہ بند ہوں۔

۷۔ ہاتھوں کو باندھتے وقت سیدھے ہاتھ کی ہتھیلی الٹے ہاتھ کی ہتھیلی کی پشت پر رکھنا۔

۸۔ ہاتھوں کو باندھتے وقت چھوٹی انگلی اور انگوٹھے سے حلقہ بنا کر گٹے کو پکڑنا۔

۹۔ ہاتھوں کو باندھتے وقت بیچ کی تین انگلیوں کو کلائی پر رکھنا۔

۱۰۔ مردوں کے لیے ناف کے نیچے ہاتھ باندھنا۔

۱۱۔ ثناء پڑھنا ۔

## قرآنی دعائیں چھل ربّنا

رَبَّنَا اِنَّكَ تَعْلَمُ مَا نُخْفِيْ وَمَا نُعْلِنُ وَمَا يَخْفٰى عَلَى اللّٰهِ مِنْ شَيْءٍ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ

اے ہمارے رب ! جو بات ہم چھپاتے اور جو ظاہر کرتے ہیں تو سب جانتا ہے اور خدا سے کوئی چیز زمین و آسمان میں چھپی ہوئی نہیں ہے۔

رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ دُعَآءِ

اے ہمارے رب! میری دعا قبول فرما۔



## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا آخری نکاح کس سے ہوا؟

ج۔ حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا سے۔

س۔ ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں کن بیویوں کا انتقال ہوا؟

ج۔ ۱۔ حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کا انتقال ہوا۔

۲۔ حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ عنہا کا انتقال ہوا۔

س۔ سب سے آخر میں کونسی بیوی کا انتقال ہوا؟

ج۔ سب سے آخر میں حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کا انتقال ہوا۔




مسجد کے آداب

۱۔ مسجد میں داخل ہو کر سلام کرنا۔

۲۔ اگر مسجد میں کوئی نہ ہو تو یہ سلام کرے
السلام علینا وعلی عباده اللّٰہ الصالحین

۳۔ مسجد میں داخل ہو کر اعتکاف کی نیت کرنا۔

۴۔ مسجد میں سیدھے پیر سے داخل ہونا۔

۵۔ مسجد میں داخل ہو کر درود شریف پڑھنا۔

۶۔ مسجد میں داخل ہونے کی دعا پڑھنا۔

۷۔ دل کو مسجد سے جوڑے رکھنا۔

۸۔ مسجد پیدل چل کر جانا۔

۹۔ سکون اور وقار کے ساتھ مسجد کی طرف جانا۔

۱۰۔ مسجد دین سیکھنے اور سکھانے کی نیت سے جانا۔

۱۱۔ مسجد کے ادب اور احترام کا خیال رکھنا۔

۱۲۔ مسجد میں داخل ہونے کے بعد مکروہ وقت نہ ہو تو تحیۃ المسجد کی نیت سے نماز پڑھنا۔

۱۳۔ مسجد میں قبلہ رخ ہو کر بیٹھنا۔

۱۴۔ مسجد میں جانے کے بعد ذکر وغیرہ میں مشغول رہنا۔

۱۵۔ مسجد میں بے ہودہ اور دنیاوی باتیں نہ کرنا۔

۱۶۔ بہت زیادہ چھوٹے بچوں اور پاگلوں کو مسجد میں نہ آنے دینا۔

## دعائیں

★ جب کسی اسٹیشن وغیرہ پر رکے تو یہ دعا پڑھے

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ

★ سفر سے واپسی کی دعا

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ اٰئِبُوْنَ تَائِبُوْنَ عَابِدُوْنَ سَاجِدُوْنَ لِرَبِّنَا حَامِدُوْنَ صَدَقَ اللهُ وَعْدَهٗ وَنَصَرَ عَبْدَهٗ وَهَزَمَ الْاَحْزَابَ وَحْدَهٗ

## اسلامی معلومات

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں کتنے مؤذن تھے؟

ج۔ چار مؤذن تھے۔

س۔ مسجد نبوی کے مؤذن کون کون تھے؟

ج۔ حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ اور حضرت ابن مکتوم رضی اللہ عنہ۔

س۔ مسجد قباء کے مؤذن کون تھے؟

ج۔ حضرت سعد القراط رضی اللہ عنہ۔

س۔ بیت اللہ شریف مسجد حرام کے مؤذن کون تھے؟

ج۔ حضرت ابو محذورہ رضی اللہ عنہ۔

## بات چیت میں استعمال کرنے کے اسلامی کلمات

جب اپنے نبی کا مبارک نام لو یا سنو تو کہو۔.......... صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

جب کسی بات پر تعجب یا خوشی ہو تو کہو۔.......... سُبْحَانَ اللّٰهِ

جب کوئی کچھ دے یا بھلائی کرے تو اس سے کہو۔.... جَزَاکَ اللّٰهُ خَيْرًا

جب کوئی پسندیدہ چیز دیکھو یا سنو تو کہو۔.......... مَا شَاءَ اللّٰهُ

جب کسی سے وعدہ کرو یا کسی کام کا ارادہ کرو تو کہو۔...... اِنْ شَاءَ اللّٰهُ

جب کسی کے مرنے کی خبر سنو یا نقصان پہنچے تو کہو۔..... اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ

جس کو چھینک آئے وہ کہے۔.......... اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ

چھینک نے والا یہ کہے۔.......... يَرْحَمُکَ اللّٰهُ

پھر چھینک نے والا کہے۔.......... يَهْدِيْكُمُ اللّٰهُ وَيُصْلِحُ بَالَكُمْ

جب اوپر چڑھو تو کہو۔.......... اَللّٰهُ اَکْبَرُ

جب نیچے اترو تو کہو۔.......... سُبْحَانَ اللّٰهِ

جب برابر جگہ پر چلو تو کہو۔.......... لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ




اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ یٰۤاَیُّہَا الۡکٰفِرُوۡنَ ۙ﴿۱﴾ لَاۤ اَعۡبُدُ مَا تَعۡبُدُوۡنَ ۙ﴿۲﴾ وَلَاۤ اَنۡتُمۡ عٰبِدُوۡنَ مَاۤ اَعۡبُدُ ۚ﴿۳﴾ وَلَاۤ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدۡتُّمۡ ۙ﴿۴﴾ وَلَاۤ اَنۡتُمۡ عٰبِدُوۡنَ مَاۤ اَعۡبُدُ ؕ﴿۵﴾ لَکُمۡ دِیۡنُکُمۡ وَلِیَ دِیۡنِ ﴿۶﴾



## احادیث

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ:

مَنْ تَابَ قَبْلَ اَنْ تَطْلُعَ الشَّمْسُ مِنْ مَغْرِبِھَا تَابَ اللّٰہُ عَلَیْہِ (مسلم)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص سورج کے مغرب سے نکلنے سے پہلے توبہ کرلے تو اللہ تعالیٰ اس کی توبہ قبول فرمائیں گے۔

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ:

کُلُّ بَنِیْ اٰدَمَ خَطَّاءٌ وَخَیْرُ الْخَطَّائِیْنَ التَّوَّابُوْنَ (ترمذی)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تمام اولاد آدم گنہگار ہے اور بہترین گنہگار وہ ہے جو خوب توبہ کرنے والا ہے۔



## عقائد

صحابہ کرام کے بارے میں ہمارا عقیدہ ہے:

۱۔ تمام صحابہ کرام محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے سچے جاں نثار و فرماں بردار تھے، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کی زندگی میں بھی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پردہ فرمانے کے بعد بھی۔

۲۔ انہوں نے ہر طرح آپ کی اور آپ کے دین کی نصرت واطاعت کی۔

۳۔ ان لوگوں کو آپ کی ذات سے بے پناہ عقیدت ومحبت تھی۔

۴۔ ان سے اللہ ورسول صلی اللہ علیہ وسلم ہمیشہ کے لئے راضی ہوگئے۔

۵۔ ہم صحابہ کی محبت کو ایمان اور صحابہ سے دشمنی کو نفاق کی علامت جانتے ہیں۔

۶۔ صحابہ میں سب سے افضل عشرۂ مبشرہ ہیں۔

۷۔ عشرۂ مبشرہ میں سب سے افضل خلفائے راشدین ہیں۔

۸۔ خلفائے راشدین میں سب سے افضل حضرت ابو بکر صدیقؓ، پھر حضرت عمرؓ، پھر حضرت عثمان غنیؓ، پھر حضرت علیؓ ہیں۔

۹۔ صحابہ میں سے کسی کی بھی شان میں گستاخی کرنا کفر کا سبب ہے۔

۱۰۔ صحابہ میں اہل بیت کا احترام اور ان سے محبت زیادہ ضروری ہے۔

## مسائل نماز

قرات کی سات سنتیں یہ ہیں:

۱۔ تمام نمازوں میں اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم آہستہ پڑھنا۔

۲۔ تمام نمازوں میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم آہستہ پڑھنا۔

۳۔ پوری سورہ فاتحہ پڑھنے کے بعد آہستہ سے آمین کہنا۔

۴۔ فجر اور ظہر کی نماز میں طوال مفصل یعنی سورہ حجرات سے سورہ بروج تک عصر کی نماز میں اوساط مفصل یعنی سورہ طارق سے سورہ لم یکن الذین تک اور مغرب کی نماز میں قصار مفصل یعنی سورہ زلزال سے سورہ ناس تک

یاان سورتوں کی مقدار کے برابر قرآن کریم کی دوسری آیت یا سورت پڑھنا۔

۵۔ فجر کی پہلی رکعت کو لمبا کرنا۔

۶۔ قرآن کریم نہ زیادہ جلدی پڑھنا نہ زیادہ رک رک کر پڑھنا بلکہ درمیانی رفتار سے پڑھنا۔

۷۔ فرض کی تیسری اور چوتھی رکعت میں صرف سورہ فاتحہ پڑھنا۔

رکوع کی آٹھ سنتیں یہ ہیں: -----------------------------------

۱۔ رکوع کی تکبیر کہنا۔

۲۔ رکوع میں دونوں ہاتھوں سے گھٹنوں کو مضبوط پکڑنا۔

۳۔ گھٹنوں کو پکڑنے میں دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کو کھول کر رکھنا۔

۴۔ پنڈلیوں کو سیدھا رکھنا۔

۵۔ کمر کو بالکل سیدھا رکھنا۔

۶۔ سر اور کولہے کو بالکل سیدھا رکھنا۔

۷۔ رکوع میں کم سے کم تین بار **سبحان ربی العظیم** پڑھنا۔

۸۔ رکوع سے اٹھتے وقت امام کو **سمع اللہ لمن حمدہ** کہنا مقتدی کو **ربنا لک الحمد** کہنا اور منفرد کو یعنی اکیلے نماز پڑھنے والے کو دونوں کہنا۔

سجدے کی ۱۲/ سنتیں یہ ہیں: -----------------------------------

۱۔ سجدے کی تکبیر کہنا۔

۲۔ سجدے میں پہلے دونوں گھٹنوں کو زمین پر رکھنا۔

۳۔ پھر دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیوں کو زمین پر رکھنا۔

۴۔ ناک زمین پر رکھنا۔

۵۔ پھر پیشانی زمین پر رکھنا۔

۶۔ دونوں ہاتھوں کے درمیان سجدہ کرنا۔

۷۔ سجدے میں پیٹ کو رانوں سے الگ رکھنا۔

۸۔ بازوؤں کو پہلوؤں سے علیحدہ رکھنا۔

۹۔ کہنیوں کو زمین سے الگ رکھنا۔

۱۰۔ سجدے میں کم سے کم تین بار **سبحان ربی الاعلی** پڑھنا۔

۱۱۔ سجدے سے اٹھنے کی تکبیر کہنا۔

۱۲۔ سجدے سے اٹھنے میں پہلے پیشانی پھر ناک پھر دونوں ہاتھوں کو پھر گھٹنوں کو اٹھانا اور دونوں سجدوں کے درمیان اطمینان سے بیٹھنا۔

## قرآنی دعائیں چھل ربّنا

رَبَّنَا اغْفِرْ لِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ یَوْمَ یَقُوْمُ الْحِسَابُ

اے ہمارے رب! حساب کتاب والے دن میری میرے والدین کی اور تمام مومنین کی مغفرت فرما۔

رَبَّنَا اٰتِنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً وَّهَيِّئْ لَنَا مِنْ اَمْرِنَا رَشَدًا

اے ہمارے رب! ہم کو اپنی طرف سے رحمت کے سامان عطا فرما اور ہمارے لیے ہمارے کاموں میں درستگی پیدا فرما۔





## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے لڑکوں کا انتقال کب ہوا؟

ج۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سب لڑکوں کا انتقال بچپن میں ہی ہوگیا تھا۔

س۔ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد کس کس سے ہوئیں؟

ج۔ حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا اور ماریہ قبطیہ رضی اللہ عنہا سے ہوئیں۔

س۔ مردوں میں سب سے پہلے ایمان لانے والے کون ہیں؟

ج۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ۔

س۔ عورتوں میں سب سے پہلے ایمان لانے والی کون ہیں؟

ج۔ حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا۔



## سنن وآداب

### مسجد کے آداب

۱۷۔ مسجد کو صاف ستھرا رکھنا اور مسجد میں خوشبو وغیرہ کی دھونی دینا۔

۱۸۔ بدبودار چیز کھا کر مسجد میں نہ آنا۔

۱۹۔ مسجد میں نہ تھوکنا۔

۲۰۔ مسجد میں نماز پڑھنے کے لئے کوئی جگہ متعین نہ کرنا۔

۲۱۔ مسجد میں نہ سونا۔

۲۲۔ مسجد کو حد سے زیادہ مزین نہ بنانا۔

۲۳۔ مسجد میں گمشدہ چیزوں کا اعلان نہ کرنا۔

۲۴۔ مسجد میں خرید وفروخت نہ کرنا۔

۲۵۔ مسجد میں جھگڑا وغیرہ نہ کرنا۔

۲۶۔ مسجد میں شور ہنگامہ نہ کرنا چیخ و پکار نہ کرنا بلند آواز سے نہ بولنا۔

۲۷۔ الٹے پیر سے مسجد سے باہر آنا۔

۲۸۔ درود شریف پڑھ کر مسجد سے باہر آنا۔

۲۹۔ مسجد سے نکلنے کی دعا پڑھنا۔

۳۰۔ مسجد سے نکلتے وقت دوبارہ آنے کی نیت کر کے نکلنا۔

۳۱۔ مسجد میں داخل ہونے کے بعد انگلیاں نہ چٹخائے اور نمازی کے آگے سے نہ گزرے اور صفوں کے بیچ میں گھس کر جگہ تنگ نہ کرے۔

## دعائیں

★ جب سفر سے واپس ہو کر گھر میں داخل ہو تو یہ پڑھے

اَوْبًا اَوْبًا لِرَبِّنَا تَوْبًا لَا يُغَادِرُ عَلَيْنَا حَوْبًا

★ دشمن کے خوف کے وقت یہ دعا پڑھیں

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِيْ نُحُوْرِهِمْ، وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ

★ مجلس کے ختم پر یہ دعا پڑھیں

سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَسْتَغْفِرُكَ وَاَتُوْبُ اِلَيْكَ



## اسلامی معلومات

س۔ قرآن مجید کس کی کتاب ہے؟

ج۔ قرآن مجید اللہ تعالیٰ کی کتاب ہے۔

س۔ قرآن مجید میں سجدے والی آیتیں کتنی ہیں؟

ج۔ قرآن مجید میں سجدے والی آیتیں چودہ ہیں۔

س۔ قرآن مجید میں کتنی منزلیں ہیں؟

ج۔ قرآن مجید میں سات منزلیں ہیں۔

س۔ فرشتے کسے کہتے ہیں؟

ج۔ اللہ تعالیٰ کی نورانی مخلوق کو فرشتے کہتے ہیں۔






اعوذ باللّٰہ من الشیطٰن الرجیم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

إِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ ۝١ وَرَاَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُوْنَ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ اَفْوَاجًا ۝٢ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ ۚ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ۝٣



## احادیث

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

اٰيَةُ الْمُنَافِقِ ثَلَاثٌ: اِذَا حَدَّثَ كَذَبَ وَاِذَا وَعَدَ اَخْلَفَ وَاِذَا اؤْتُمِنَ خَانَ (بخاری)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ منافق کی تین علامتیں ہیں جب بات کرے تو جھوٹ بولے اور جب وعدہ کرے تو اس کو پورا نہ کرے اور جب اس کے پاس امانت رکھوائی جائے تو اس میں خیانت کرے۔

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

مَنْ سَرَّهٗ اَنْ يُّبْسَطَ لَهٗ فِيْ رِزْقِهٖ وَاَنْ يُّنْسَاَ لَهٗ فِيْ اَثَرِهٖ فَلْيَصِلْ رَحِمَهٗ (بخاری)

ترجمہ: حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جس شخص کو اس بات سے خوشی ہو کہ اس کے رزق میں کشادگی ہو اور عمر دراز ہو جائے تو اس کو چاہیئے کہ رشتہ داروں کے ساتھ اچھا سلوک کرے۔

## عقائد

اولیاءِ فقہاءِ محدثین اور سلف صالحین کے بارے میں ہمارا عقیدہ ہے :

۱۔ یہ سب لوگ نیک اور دین کے مخلص رہبر ہوتے ہیں۔

۲۔ ہم ان کے دین اور دیانت پر اعتماد کرتے ہیں۔

۳۔ ان کی تحقیقات اور اجتہادات کو اصول کی روشنی میں قبول کرتے ہیں۔

۴۔ ان کی برائی اور ان کی شان میں گستاخی کو معیوب جانتے ہیں۔

۵۔ ان کی کرامات کو حدود شرع میں حق مانتے ہیں۔

۶۔ ان کا مرتبہ انبیاء علیہم السلام اور صحابہ کرام کے مرتبے سے کم ہے چاہے یہ حضرات کتنے ہی بڑے درجہ کو پہنچ جائیں۔

۷۔ ان سے غلطی اور خطا کا صدور ہوسکتا ہے، کیوں کہ وہ معصوم نہیں ہیں۔

۸۔ ہم ان کا ذکر بہتری اور خیر کے ساتھ کرتے ہیں۔

۹۔ کوئی ولی یا بزرگ، نبی کی اتباع کے بغیر ولی اور بزرگ نہیں ہوسکتا۔

۱۰۔ کوئی ولی یا بزرگ شریعت کے احکام کی پابندی سے آزاد نہیں ہوتا۔

## مسائل نماز

قعدہ کی تیرہ سنتیں یہ ہیں :

۱۔ سیدھے پیر کو کھڑا رکھنا اور الٹے پیر کو بچھا کر اس پر بیٹھنا اور دونوں پیر کی انگلیوں کو قبلے کی طرف رکھنا۔

۲۔ دونوں ہاتھوں کو رانوں پر رکھنا۔

۳۔ تشہد میں اشھد ان لا الہ پر شہادت والی انگلی کو اٹھانا اور الا اللّٰہ پر رکھنا۔

۴۔ قعدۂ اخیرہ میں درود شریف پڑھنا۔ ۵۔ درود شریف کے بعد دعا پڑھنا۔

۶۔ دونوں طرف سلام پھیرنا۔ ۷۔ سلام پہلے سیدھی طرف پھیرنا۔

۸۔ امام کو سلام پھیرتے وقت مقتدیوں فرشتوں اور نیک جنات کی نیت کرنا۔

۹۔ مقتدی کو سلام پھیرتے وقت امام فرشتوں اور نیک جنات اور سیدھے اور الٹی طرف کے مقتدیوں کی نیت کرنا۔

۱۰۔ اکیلے نماز پڑھنے والے کو سلام پھیرتے وقت صرف فرشتوں کی نیت کرنا۔

۱۱۔ مقتدی کو امام کے ساتھ سلام پھیرنا۔

۱۲۔ دوسرے سلام کی آواز کو پہلے سلام کی آواز سے آہستہ رکھنا۔

۱۳۔ مسبوق کو امام کے فارغ ہونے کا انتظار کرنا یعنی اپنی چھوٹی ہوئی رکعتیں مکمل کرنے کے لئے اس وقت کھڑا ہو جب امام دوسری جانب سلام پھیرنے لگے۔

نماز میں پانچ چیزیں مستحب ہیں:

۱۔ تکبیر تحریمہ یعنی اللہ اکبر کہتے وقت دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیاں آستینوں سے باہر نکال لینا مستحب ہے۔

۲۔ نماز میں جب کھڑے ہوں تو اپنی نگاہوں کو سجدے کی جگہ پر رکھنا اور رکوع کی حالت میں دونوں قدموں کی پیٹھ پر رکھنا جلسے اور قعدے میں اپنی گود پر نظر رکھنا اور سلام پھیرتے وقت اپنے کندھوں پر نظر رکھنا مستحب ہے۔

۳۔ کھانسی اور ڈکار کو اپنی طاقت کے بقدر روک کر رکھنا مستحب ہے۔

۴۔ جمائی آتے وقت منہ بند کر کے رکھنا مستحب ہے۔

۵۔ ہر رکعت میں پوری سورت پڑھنا مستحب ہے۔

## قرآنی دعائیں چھل ربّنا

رَبَّنَآ اِنَّنَا نَخَافُ اَنْ يَّفْرُطَ عَلَيْنَآ اَوْ اَنْ يَّطْغٰى

اے ہمارے رب! ہم ڈرتے ہیں اس بات سے کہ وہ ہم پر زیادتی کرنے لگے یا ہم پر زیادہ سرکشی کرنے لگے۔

رَبَّنَآ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ

اے ہمارے رب! ہم ایمان لے آئے بس آپ ہماری مغفرت فرمادیجئے اور ہم پر رحم فرمائیے اور آپ بہترین رحم کرنے والے ہیں۔

## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ بچوں میں سب سے پہلے ایمان لانے والے کون ہیں؟

ج۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ۔

س۔ غلاموں میں سب سے پہلے ایمان لانے والے کون ہیں؟

ج۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ۔

س۔ باندیوں میں سب سے پہلے ایمان لانے والی کون ہیں؟

ج۔ حضرت ام ایمن رضی اللہ عنہا۔

س۔ نبی اور رسول کسے کہتے ہیں؟

ج۔ جو اللہ کے احکام اللہ کے حکم سے بندوں تک پہونچاتے ہیں۔









قرآن کریم کی تلاوت کے آداب :

۱۔ اللہ کی رضا حاصل کرنے کے لیے تلاوت کرنا۔

۲۔ وضو کر کے تلاوت کرنا۔

۳۔ تلاوت سے پہلے مسواک کرنا۔

۴۔ پاک صاف جگہ پر تلاوت کرنا۔

۵۔ قبلہ رخ ہو کر تلاوت کرنا۔

۶۔ کوئی عذر وغیرہ نہ ہو تو بیٹھ کر تلاوت کرنا۔

۷۔ سکون اور اطمینان کے ساتھ ٹھہر ٹھہر کر تلاوت کرنا۔

۸۔ اچھی آواز میں تلاوت کرنا۔

۹۔ قرآن کریم پڑھتے وقت ادب کے ساتھ رہنا۔

۱۰۔ تلاوت کے وقت دنیاوی باتیں نہ کرنا۔

۱۱۔ اللہ سے ڈرتے ہوئے تلاوت کرنا۔

۱۲۔ انگلی پر تھوک لگا کر قرآن کریم کے ورق نہ پلٹنا۔

۱۳۔ قرآن کریم کے احکامات پر عمل کا اہتمام کرنا۔

۱۴۔ قران کریم کی خوب تلاوت کرنا۔

۱۵۔ جس مکان میں قرآن کریم رکھا ہوا ہو اس میں صحبت کرنا اور ستر کھولنا جائز نہیں۔

۱۶۔ قرآن کریم پر کوئی سامان یا کوئی کتاب نہ رکھنا۔

۱۷۔ قرآن کریم پر ٹیک لگا کر نہ بیٹھنا۔

۱۸۔ قرآن کریم کے ورقوں کی حفاظت کرنا ان کو پھٹنے سے بچانا۔

۱۹۔ قرآن کریم کا ورق اگر کہیں ملے تو اس کو اٹھا کر ادب سے کسی اونچی جگہ پر رکھ دینا۔

۲۰۔ قرآن کریم خوب یاد کرنا۔

## دعائیں

★ جب کوئی اپنی محبوب چیز دیکھے تو یہ پڑھے

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ بِنِعْمَتِہٖ تَتِمُّ الصَّالِحَاتُ

★ جب اذان کی آواز سنے تو یہ پڑھے

اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْكَ لَہٗ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ رَضِیْتُ بِاللّٰہِ رَبًّا وَّ بِمُحَمَّدٍ رَّسُوْلًا وَّ بِالْاِسْلَامِ دِیْنًا

## اسلامی معلومات

س۔ فرشتے کتنے ہیں؟

ج۔ فرشتے بے شمار ہیں جن کی تعداد اللہ کے علاوہ کوئی نہیں جانتا۔

س۔ عبادت کے لائق کون ہے؟

ج۔ عبادت کے لائق صرف اور صرف اللہ تعالیٰ ہے۔

س۔ کیا اللہ کا کوئی شریک ہے ؟

ج۔ جی نہیں اللہ کا کوئی شریک نہیں ہے۔

س۔ اللہ کب سے ہے اور کب تک رہے گا؟

ج۔ اللہ تعالیٰ ہمیشہ سے ہے اور ہمیشہ رہے گا۔



سبق ۱۷ سُوْرَةُ اللَّهَبِ

اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

تَبَّتۡ یَدَاۤ اَبِیۡ لَہَبٍ وَّ تَبَّ ؕ ۝۱ مَاۤ اَغۡنٰی عَنۡہُ مَالُہٗ وَمَا
کَسَبَ ؕ ۝۲ سَیَصۡلٰی نَارًا ذَاتَ لَہَبٍ ۚۖ ۝۳ وَّ امۡرَاَتُہٗ ؕ
حَمَّالَۃَ الۡحَطَبِ ۚ ۝۴ فِیۡ جِیۡدِہَا حَبۡلٌ مِّنۡ مَّسَدٍ ۝۵ ع



## احادیث

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ:

اَکْثِرُوا الصَّلَاۃَ عَلَیَّ یَوْمَ الْجُمُعَۃِ وَلَیْلَۃَ الْجُمُعَۃِ فَمَنْ صَلّٰی عَلَیَّ صَلَاۃً صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ عَشْرًا (السنن الکبری)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جمعہ کے دن اور جمعہ کی رات مجھ پر خوب درود بھیجا کرو اور جو شخص مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجتا ہے اللہ تعالی اس پر دس مرتبہ رحمتیں نازل فرماتے ہیں۔

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ:

لَا یُرَدُّ الدُّعَاءُ بَیْنَ الْاَذَانِ وَالْاِقَامَۃِ (نسائی)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو دعا اذان اور اقامت کے درمیان مانگی جاتی ہے اللہ تعالی اس دعا کو رد نہیں فرماتے۔

## عـــقـــائـــد

اسلام اور مسلمانوں کے بارے میں ہمارا عقیدہ ہے:

۱۔ قیامت تک کے لیے دنیا میں دین اسلام ہی سچا مذہب اور برحق دین ہے، اس کے علاوہ کوئی اور دین اللہ تعالیٰ کے یہاں قبول نہیں ہے۔

۲۔ سب مسلمان اللہ تعالیٰ کے محبوب بندے ہیں، اللہ تعالیٰ ان کا مولیٰ ہے۔

۳۔ بغیر شرعی حق کے مسلمانوں سے لڑائی جھگڑا کرنا حرام ہے۔

۴۔ ایمان پر خاتمہ اللہ کے فضل سے بڑے سے بڑے گناہ کو معاف کرا سکتا ہے۔

۵۔ مسلمان کا گناہوں کی وجہ سے دوزخ جانا عارضی ہوگا، اپنے گناہ کی سزا بھگتنے کے بعد دوزخ سے نکال کر جنت میں بھیج دیا جائیگا۔

۶۔ کسی بڑے گناہ کے کرنے سے مسلمان کافر نہیں ہو جاتا۔

۷۔ مسلمان کفریہ کلمات کہنے کی وجہ سے کافر ہو جاتا ہے۔

۸۔ ہر مسلمان کے پیچھے نماز صحیح ہو جاتی ہے چاہے نیک ہو یا بد۔

۹۔ ہر مسلمان کی نماز جنازہ پڑھنا ضروری ہے چاہے نیک ہو یا بد۔

## مـــسـائـل نـمـــاز

نماز کو توڑنے والی چیزیں ۲۵ ہیں:

۱۔ نماز پڑھتے ہوئے بات چیت کرنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۲۔ نماز پڑھتے ہوئے دعا میں ایسی چیز مانگنا جو انسانوں سے مانگی جاتی ہے جیسے کوئی شخص نماز میں کہے اے اللہ آج مجھے ہزار روپے دے دے۔

۳۔ نماز پڑھتے ہوئے سلام کرنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۴۔ نماز پڑھتے ہوئے سلام کا جواب دینے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۵۔ نماز پڑھتے ہوئے مصافحہ کرنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۶۔ نماز پڑھتے ہوئے ایسا کام کرنا جس سے دیکھنے والا یہ سمجھے کہ یہ شخص نماز نہیں پڑھ رہا ہے جیسے نماز پڑھتے ہوئے جیب سے موبائل نکال کر سوئچ بند کرنا ایسے عمل سے نماز فاسد ہو جاتی ہے۔

۷۔ نماز پڑھتے ہوئے سینہ قبلہ کی طرف سے پھیرنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۸۔ نماز پڑھتے ہوئے کھانے پینے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۹۔ نماز پڑھتے ہوئے دانت میں اٹکی ہوئی چیز کو نگلنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۱۰۔ نماز پڑھتے ہوئے بغیر کسی عذر کے کھنکھارنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۱۱۔ نماز پڑھتے ہوئے زور سے پھونک مارنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۱۲۔ نماز پڑھتے ہوئے درد یا رنج یا تکلیف کی وجہ سے رونے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۱۳۔ نماز پڑھتے ہوئے کسی چھینکنے والے کو یرحمک اللہ کہہ کر جواب دینے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۱۴۔ نماز پڑھتے ہوئے کسی بری خبر پر انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھنے یا کسی اچھی خبر پر الحمدللہ کہنے یا کسی عجیب خبر پر سبحان اللہ کہنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۱۵۔ نماز پڑھتے ہوئے کسی دوسرے شخص کی چھینک آنے پر الحمدللہ کہنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۱۶۔ تیمم کر کے نماز پڑھنے والے شخص کو نماز پڑھتے ہوئے پانی پر قادر ہو جانے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۱۷۔ نماز پڑھتے ہوئے موزوں پر مسح کی مدت پوری ہو جانے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۱۸۔ نماز پڑھتے ہوئے جان بوجھ کر وضو توڑ دینے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۱۹۔ نماز پڑھتے ہوئے ستر کے کھل جانے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۲۰۔ نماز پڑھتے ہوئے اپنے امام کے علاوہ کسی دوسرے شخص کو لقمہ دینے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۲۱۔ امام کا اپنے مقتدی کے علاوہ کسی اور سے نماز کے اندر لقمہ لینے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۲۲۔ نماز میں قرآن مجید دیکھ کر پڑھنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۲۳۔ مقتدی کا امام سے پہلے کوئی رکن ادا کرنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۲۴۔ نماز پڑھتے ہوئے قرآن مجید پڑھنے میں سخت غلطی کرنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

۲۵۔ بالغ آدمی کا نماز پڑھتے ہوئے کھل کھلا کر ہنسنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

## قرآنی دعائیں چھل ربّنا

رَبَّنَا اصۡرِفۡ عَنَّا عَذَابَ جَهَنَّمَ اِنَّ عَذَابَهَا كَانَ غَرَامًا

اے ہمارے رب! ہم سے جہنم کے عذاب کو دور رکھیے یقیناً جہنم کا عذاب پوری ہلاکت ہے۔

رَبَّنَا هَبۡ لَنَا مِنۡ اَزۡوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعۡيُنٍ وَّاجۡعَلۡنَا لِلۡمُتَّقِيۡنَ اِمَامًا

اے ہمارے رب! ہم کو ہماری بیویوں کی طرف سے اور ہماری اولاد کی طرف سے آنکھوں کی ٹھنڈک عطا فرما اور ہم کو متقیوں کا امام بنا۔



## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ صحابی کسے کہتے ہیں؟

ج۔ وہ خوش نصیب انسان جس نے بیداری کی حالت میں اور ایمان کی حالت میں ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ہو اور ایمان کی حالت میں موت آئی ہو اسے صحابی کہتے ہیں۔

س۔ خلیفہ کسے کہتے ہیں؟

ج۔ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد دین کا کام سنبھالنے اور دینی انتظامات کرنے میں جو آپ کا قائم مقام ہو اسے خلیفہ کہتے ہیں۔

س۔ عشرۂ مبشرہ کسے کہتے ہیں؟

ج۔ وہ دس خوش نصیب صحابی ہیں جن کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ کے حکم سے دنیا میں ہی جنت کی خوشخبری سنائی انہیں عشرۂ مبشرہ کہتے ہیں۔




جمعہ کے دن کے آداب

۱۔ جمعہ کے دن زیادہ سے زیادہ نیک کام کرنا اور گناہوں سے بچنا۔

۲۔ محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر خوب درود شریف بھیجنا۔

۳۔ جمعہ کے دن دعا کی قبولیت والی گھڑی کی تلاش میں رہنا۔

۴۔ جمعہ کے دن فجر کی نماز میں سورہ الم سجدہ اور سورہ دھر پڑھنا۔

۵۔ جمعہ کے دن سورہ کہف کی تلاوت کرنا۔

۶۔ جمعہ کی ادائیگی کے لیے لاپرواہی نہ کرنا۔

۷۔ جمعہ کی نماز کے لیے غسل کرنا۔

۸۔ مسواک کرنا۔

۹۔ جمعہ کی ادائیگی کے لئے تیل لگانا اور خوشبو لگانا۔

۱۰۔ جمعہ کی ادائیگی کے لیے اپنے کپڑوں میں سے سب سے اچھے کپڑے پہننا۔

۱۱۔ جمعہ کے دن جمعہ کی ادائیگی کے لیے مسجد جلدی جانا۔

۱۲۔ جمعہ کی پہلی اذان کے بعد اپنے تمام کاموں کو چھوڑ کر مسجد پہنچنے کی کوشش کرنا۔

۱۳۔ جمعہ کی نماز کے لیے پیدل چل کر جانا

## دعائیں

★ اذان ختم ہونے کے بعد درود شریف پڑھ کر یہ دعا پڑھے

اَللّٰھُمَّ رَبَّ ھٰذِہِ الدَّعْوَۃِ التَّامَّۃِ وَالصَّلَاۃِ الْقَائِمَۃِ اٰتِ مُحَمَّدَ ۨالْوَسِیْلَۃَ وَالْفَضِیْلَۃَ وَابْعَثْہُ مَقَامًا مَّحْمُوْدَ ۨالَّذِیْ وَعَدْتَّہٗ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِیْعَادَ

★ نماز فجر اور مغرب کے بعد یہ دعا پڑھے

اَللّٰھُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ النَّارِ

## اسلامی معلومات

س۔ کیا اللہ تعالیٰ کو سب چیزوں کی پوری خبر ہے؟

ج۔ جی ہاں اللہ تعالیٰ کو سب چیزوں کی پوری خبر ہے۔

س۔ ہم سب کس کے محتاج ہیں؟

ج۔ ہم سب اللہ کے محتاج ہیں۔

س۔ کیا سلام کرنے سے نیکیاں ملتی ہیں؟

ج۔ جی ہاں سلام کرنے سے نیکیاں ملتی ہیں۔

س۔ سلام کرنے سے کتنی نیکیاں ملتی ہیں؟

ج۔ پورا سلام کرنے سے تیس نیکیاں ملتی ہیں۔





## سبق ۱۸ — سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ

اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝۱ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝۲ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝۳

وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝۴



## احادیث

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

اِذَا قَضَى الْعَبْدُ اَنْ يَّمُوْتَ بِاَرْضٍ جَعَلَ لَهٗ اِلَيْهَا حَاجَةً (ترمذی)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب اللہ تعالیٰ کسی بندے کی موت کے لیے کوئی زمین مقرر فرماتے ہیں تو اس کے لئے اس زمین میں کوئی ضرورت پیدا فرمادیتے ہیں۔

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

مَنْ اَحْدَثَ فِيْ اَمْرِنَا هٰذَا مَا لَيْسَ مِنْهُ فَهُوَ رَدٌّ (بخاری)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس نے ہمارے دین اسلام میں کوئی نئی بات نکالی جو دین سے نہیں ہے تو وہ مردود ہے۔



## عقائد (اسمائے حسنیٰ)

| اَلرَّحْمٰنُ (نہایت مہربان) | اَلرَّحِيْمُ (ہمیشہ رحم فرمانے والا) | اَلْمَلِكُ (بادشاہ) |
|---|---|---|

| اَلْقُدُّوْسُ<br>(نہایت پاک) | اَلسَّلَامُ<br>(سلامتی دینے والا) | اَلْمُؤْمِنُ<br>(امان بخشنے والا) |
| --- | --- | --- |
| اَلْمُهَيْمِنُ<br>(نگہبانی کرنے والا) | اَلْعَزِيْزُ<br>(عزت والا) | اَلْجَبَّارُ<br>(عظمت والا) |
| اَلْمُتَكَبِّرُ<br>(بڑائی والا) | اَلْخَالِقُ<br>(پیدا کرنے والا) | اَلْبَارِئُ<br>(وجود میں لانے والا) |
| اَلْمُصَوِّرُ<br>(شکل عطا کرنے والا) | اَلْغَفَّارُ<br>(بہت بخشنے والا) | اَلْقَهَّارُ<br>(سب پر غالب) |
| اَلْوَهَّابُ<br>(بہت عطا فرمانے والا) | اَلرَّزَّاقُ<br>(رزق دینے والا) | اَلْفَتَّاحُ<br>(کھولنے والا) |
| اَلْعَلِيْمُ<br>(بہت جاننے والا) | اَلْقَابِضُ<br>(تنگی کرنے والا) | اَلْبَاسِطُ<br>(فراخی کرنے والا) |
| اَلْخَافِضُ<br>(پست کرنے والا) | اَلرَّافِعُ<br>(بلند کرنے والا) | اَلْمُعِزُّ<br>(عزت دینے والا) |
| اَلْمُذِلُّ<br>(ذلت دینے والا) | اَلسَّمِيْعُ<br>(بہت سننے والا) | اَلْبَصِيْرُ<br>(سب دیکھنے والا) |
| اَلْحَكَمُ<br>(فیصلہ فرمانے والا) | اَلْعَدْلُ<br>(انصاف کرنے والا) | اَللَّطِيْفُ<br>(لطف وکرم فرمانے والا) |
| اَلْخَبِيْرُ<br>(خبر رکھنے والا) | اَلْحَلِيْمُ<br>(بردباری کرنے والا) | اَلْعَظِيْمُ<br>(بزرگی والا) |

# مسائل نماز

نماز میں ۳۵ مکروہات ہیں:

مکروہات تحریمیہ ۲۵ ہیں:

۱۔ نماز کی حالت میں سر یا کندھوں پر چادر یا کپڑا ڈال کر اس کے دونوں کناروں کو لٹکا دینا مکروہ تحریمی ہے۔

۲۔ نماز کی حالت میں آستینوں کو چڑھا کر رکھنا مکروہ تحریمی ہے۔

۳۔ نماز کی حالت میں کپڑے یا بدن کے کسی حصے سے کھیلنا مکروہ تحریمی ہے۔

۴۔ پیشاب پاخانے کے تقاضے کے وقت نماز پڑھنا مکروہ تحریمی ہے۔

۵۔ مردوں کا اپنے بالوں کو باندھ کر نماز پڑھنا مکروہ تحریمی ہے۔

۶۔ نماز کی حالت میں سجدے کی جگہ کو بار بار صاف کرنا مکروہ تحریمی ہے۔

۷۔ نماز کے انتظار میں بیٹھے ہوئے ہونے کی حالت میں انگلیاں چٹخانا اور نماز میں انگلیاں چٹخانا مکروہ تحریمی ہے۔

۸۔ نماز کی حالت میں انگلیوں میں انگلیاں ڈالنا مکروہ تحریمی ہے۔

۹۔ نماز کی حالت میں اپنی کوکھ پر ہاتھ رکھنا مکروہ تحریمی ہے۔

۱۰۔ نماز کی حالت میں اپنے چہرے کو ادھر ادھر گھمانا مکروہ تحریمی ہے۔

۱۱۔ فرض نماز بلا ضرورت ٹیک لگا کر پڑھنا مکروہ تحریمی ہے۔

۱۲۔ نماز میں کتے کی طرح کولہے ٹیک کر پاؤں کھڑے کر کے بیٹھنا مکروہ تحریمی ہے۔

۱۳۔ صرف لنگی صرف پاجامہ پہن کر نماز پڑھنا مکروہ تحریمی ہے۔

۱۴۔ نماز کی حالت میں اپنے آپ کو کسی ایسی بڑی چادر میں لپیٹ لیا جائے کہ

ہاتھ بھی نہ نکل سکتا ہو ایسا عمل مکروہ تحریمی ہے۔

۱۵۔ نماز کے دوران رکوع اور سجدے میں قرات کرنا مکروہ تحریمی ہے۔

۱۶۔ جماعت کی نماز میں مقتدی کا امام سے پہلے ارکان ادا کرنا مکروہ تحریمی ہے۔

۱۷۔ سر کے بیچ حصے کو کھول کر نماز پڑھنا مکروہ تحریمی ہے۔

۱۸۔ صرف پیشانی پر سجدہ کرنا مکروہ تحریمی ہے۔

۱۹۔ مرد کا زمین سے چپک کر سجدہ کرنا مکروہ تحریمی ہے۔

۲۰۔ کسی آدمی کے چہرے کی طرف منہ کر کے نماز پڑھنا مکروہ تحریمی ہے۔

۲۱۔ نماز میں بغیر آواز کے ہنسنا مکروہ تحریمی ہے۔

۲۲۔ نماز کی حالت میں آسمان کی طرف نگاہ اٹھانا مکروہ تحریمی ہے۔

۲۳۔ ترتیب کے خلاف قرات کرنا مکروہ تحریمی ہے مطلب پہلی رکعت میں جو قرآن پڑھا ہے دوسری رکعت میں اس کے پیچھے سے پڑھنا مکروہ تحریمی ہے۔

۲۴۔ نماز کی حالت میں پچھلی صف میں اکیلے کھڑے ہو کر نماز پڑھنا مکروہ تحریمی ہے۔

۲۵۔ جاندار کی تصویر والے کپڑے پہن کر نماز پڑھنا مکروہ تحریمی ہے۔

## قرآنی دعائیں چهل ربّنا

رَبَّنَا وَسِعْتَ كُلَّ شَيْءٍ رَّحْمَةً وَّعِلْمًا

اے ہمارے رب! آپ کی رحمت اور علم ہر چیز کو شامل ہے۔

رَبَّنَا وَاَدْخِلْهُمْ جَنّٰتِ عَدْنِ ِالَّتِيْ وَعَدْتَّهُمْ

اے ہمارے رب! آپ ان کو ہمیشہ رہنے والی جنت میں داخل کر دیجیئے جن کا آپ نے ان سے وعدہ کیا ہے۔

## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ عشرۂ مبشرہ کے نام کیا ہیں؟

ج۔ ۱۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ

۲۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ

۳۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ

۴۔ حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ

۵۔ حضرت زبیر بن عوّام رضی اللہ عنہ

۶۔ حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ عنہ

۷۔ حضرت عبدالرحمن بن عوف رضی اللہ عنہ

۸۔ حضرت سعید بن زید رضی اللہ عنہ

۹۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ

۱۰۔ حضرت ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہ

## سنن و آداب

جمعہ کے دن کے آداب

۱۴۔ جمعہ کے لیے مسجد میں داخل ہوتے ہوئے مسجد کے تمام آداب کا خیال رکھنا۔

۱۵۔ لوگوں کی گردنوں کو پھلانگتے ہوئے آگے نہ جانا۔

۱۶۔ جمعہ کی ادائیگی کے لیے جلدی پہنچ کر پہلی صف میں بیٹھنے کی کوشش کرنا۔

۱۷۔ امام کے قریب ہو کر بیٹھنا اور کسی کو اٹھا کر اس کی جگہ خود نہ بیٹھنا۔

۱۸۔ دو بیٹھے ہوئے آدمیوں کے بیچ میں گھس کر نہ بیٹھنا۔

۱۹۔ خطبہ پورا ہونے کے بعد فوراً نماز شروع کر دینا۔

۲۰۔ جمعہ کی نماز کے بعد سات مرتبہ قل ھو اللہ احد قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس پڑھنا۔

۲۱۔ جمعہ کی نماز کے بعد اپنے کاروبار میں مشغول ہو جانا۔

۲۲۔ امام کا کھڑے ہو کر خطبہ دینا۔

۲۳۔ خطبے کے وقت تمام مقتدیوں کا امام کی طرف متوجہ ہو کر بیٹھنا اور خاموش رہنا۔

۲۴۔ خطبہ کے وقت نہ خود بات چیت کرنا اور نہ کسی کو اشارے سے روکنا۔

۲۵۔ خطبے کے وقت کسی بھی چیز سے نہ کھیلنا نہ انگلیوں سے نہ قالین سے نہ جانماز وغیرہ سے۔

۲۶۔ خطبہ کے وقت سنت اور نفل نماز نہ پڑھنا۔

## دعائیں

★ جب کوئی پریشانی یا بے چینی ہو تو یہ دعا پڑھے

اَللّٰھُمَّ رَحْمَتَكَ اَرْجُوْ فَلَا تَكِلْنِيْ اِلٰى نَفْسِيْ طَرْفَةَ عَيْنٍ وَّاَصْلِحْ لِيْ شَاْنِيْ كُلَّهٗ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ

★ ادائے قرض کی دعا

اَللّٰھُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَنْ مَّنْ سِوَاكَ

★ جب قرضدار قرضہ ادا کر دے تو اس کو یہ دعا دے اَوْفَيْتَنِيْ اَوْفَى اللّٰهُ بِكَ



## اسلامی معلومات

س۔ سلام کس طرح کرنا چاہیے؟

ج۔ سلام اس طرح کرنا چاہیے السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

س۔ سلام کا جواب کس طرح دینا چاہیے؟

ج۔ **وعلیکم السلام ورحمة اللہ وبرکاته**

س۔ مذہب اسلام میں پاک صاف رہنا کیسا ہے؟

ج۔ مذہب اسلام میں پاک صاف رہنا آدھا ایمان ہے۔

س۔ اسلام میں اذان کا کیا درجہ ہے؟

ج۔ اسلام میں اذان دینا سنت ہے۔




وَاِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيْمٍ



## سبق ۱۹ — سُوۡرَۃُ الۡفَلَقِ

اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۝

قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ الۡفَلَقِ ۝۱ مِنۡ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝۲ وَمِنۡ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝۳ وَمِنۡ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِى الۡعُقَدِ ۝۴ وَمِنۡ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝۵

## احادیث

قَالَ رَسُوۡلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ:

مَنۡ خَرَجَ فِيۡ طَلَبِ الۡعِلۡمِ فَهُوَ فِيۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ حَتّٰى يَرۡجِعَ (ترمذی)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص علم حاصل کرنے کے لیے گھر سے نکلتا ہے تو جب تک وہ لوٹ نہیں جاتا وہ اللہ کے راستے میں ہے۔

قَالَ رَسُوۡلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ:

مَنۡ قَالَ فِي الۡقُرۡاٰنِ بِرَاۡيِهٖ فَلۡيَتَبَوَّاۡ مَقۡعَدَهٗ مِنَ النَّارِ (ترمذی)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جس شخص نے قرآن میں اپنی عقل سے کچھ کہا تو وہ اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنالے۔



## عقائد (اسمائے حسنیٰ)

| اَلۡغَفُوۡرُ<br>(مغفرت فرمانے والا) | اَلشَّكُوۡرُ<br>(شکر کا بدلہ دینے والا) | اَلۡعَلِيُّ<br>(بلند و برتر) |
|---|---|---|

| | | |
|---|---|---|
| اَلْكَبِيْرُ (بہت بڑا) | اَلْحَفِيْظُ (محافظ ونگہبان) | اَلْمُقِيْتُ (روزی دینے والا) |
| اَلْحَسِيْبُ (حساب رکھنے والا) | اَلْجَلِيْلُ (بلند مرتبہ والا) | اَلْكَرِيْمُ (کرم کرنے والا) |
| اَلرَّقِيْبُ (بڑا نگہبان) | اَلْمُجِيْبُ (قبول کرنے والا) | اَلْوَاسِعُ (وسعت والا) |
| اَلْحَكِيْمُ (حکمت والا) | اَلْوَدُوْدُ (محبت کرنے والا) | اَلْمَجِيْدُ (بزرگی والا) |
| اَلْبَاعِثُ (اٹھانے والا) | اَلشَّهِيْدُ (مشاہدہ فرمانے والا) | اَلْحَقُّ (سچا) |
| اَلْوَكِيْلُ (کارساز) | اَلْقَوِيُّ (بہت طاقتور) | اَلْمَتِيْنُ (بہت مضبوط) |
| اَلْوَلِيُّ (دوست) | اَلْحَمِيْدُ (لائق تعریف) | اَلْمُحْصِيْ (شمار میں رکھنے والا) |
| اَلْمُبْدِئُ (ابتداء کرنے والا) | اَلْمُعِيْدُ (دوبارہ پیدا کرنے والا) | اَلْمُحْيِيْ (زندگی عطا کرنے والا) |
| اَلْمُمِيْتُ (موت دینے والا) | اَلْحَيُّ (ہمیشہ زندہ رہنے والا) | اَلْقَيُّوْمُ (قائم رہنے والا) |
| اَلْوَاجِدُ (وجود دینے والا) | اَلْمَاجِدُ (عظمت والا) | اَلْوَاحِدُ (یکتا) |

## مسائل نماز

مکروہات تنزیہیہ ۱۰ ہیں-----------------------------

۱۔ نماز کی حالت میں اشارے سے سلام کا جواب دینا مکروہ تنزیہی ہے۔

۲۔ نماز کی حالت میں بغیر کسی عذر کے چارزانوں بیٹھنا مکروہ تنزیہی ہے۔

۳۔ نماز کی حالت میں ایک پیر پر زور دے کر کھڑا ہونا مکروہ تنزیہی ہے۔

۴۔ قعدہ اور جلسے میں بغیر کسی عذر کے ایڑیوں کے بل پنجوں پر بیٹھنا مکروہ تنزیہی ہے۔

۵ ۔ ننگے سر نماز پڑھنا مکروہ تنزیہی ہے۔

۶۔ دوران نماز آیات یا تسبیحات کو انگلیوں پر گننا مکروہ تنزیہی ہے۔

۷۔ نامناسب کپڑے پہن کر نماز پڑھنا مکروہ تنزیہی ہے۔

۸۔ نماز کی حالت میں جمائی لینا مکروہ تنزیہی ہے۔

۹۔ نماز میں آنکھیں بند کر کے نماز پڑھنا مکروہ تنزیہی ہے۔

۱۰۔ نماز کی حالت میں اپنی پگڑی کے پیچ پر یا ٹوپی کے کنارے پر سجدہ کرنا مکروہ تنزیہی ہے۔

ارکان نماز ادا کرنے کا طریقہ-----------------------------

نماز میں کھڑے ہونے کا طریقہ

☆ نماز میں اس طرح کھڑا ہو کہ سر اور کمر جھکی ہوئی نہ ہو بلکہ سیدھا کھڑا ہو ۔

☆ اور دونوں قدموں کے درمیان چار انگل کا فاصلہ ہو۔

☆ اور نگاہیں سجدے کی جگہ پر رہیں ۔

☆ مردوں کیلئے نیت باندھنے کا طریقہ یہ ہے کہ دونوں ہاتھوں کو کانوں کی لو تک اٹھاؤ ۔

☆ ہاتھوں کی انگلیاں بالکل سیدھی ہوں نہ چپکی ہوئی نہ زیادہ کھلی ہوئی ۔

☆ اور دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیاں قبلے کی طرف رہیں ۔

☆ اور دونوں ہاتھوں کے انگوٹھے کانوں کی لو کے بالکل سیدھ میں ہوں ۔

## رکوع کرنے کا طریقہ

رکوع کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ

☆ سر کمر اور کولہے بلکل ایک سیدھ میں ہوں ۔

☆ اور نگاہیں دونوں قدموں کے اوپر ہوں ۔

☆ اور دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کو کھول کر مضبوطی کے ساتھ اپنے گھٹنوں کو پکڑلیں ۔

## سجدہ کرنے کا طریقہ

سجدہ کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ

☆ سجدے میں جاتے ہوئے سب سے پہلے دونوں گھٹنے زمین پر رکھے ۔

☆ پھر دونوں ہاتھ کی ہتھیلیاں زمین پر رکھے پھر ناک پھر پیشانی زمین پر رکھے ۔

☆ اور دونوں ہاتھ کی انگلیاں ملا کر رکھے ۔

☆ اور دونوں ہاتھوں کے انگوٹھے کانوں کی لو کی سیدھ میں رکھے ۔

☆ اور دونوں پاؤں کی انگلیاں زمین پر رکھ کر قبلے کی طرف موڑ لے ۔

☆ اور سجدہ سے اٹھتے وقت پہلے پیشانی اٹھائے ۔

☆ پھر ناک پھر دونوں ہاتھ پھر دونوں گھٹنے زمین سے الگ کرے ۔



### قعدے میں بیٹھنے کا طریقہ

قعدے میں بیٹھنے کا طریقہ یہ ہے کہ

☆ الٹا پاؤں بچھا کر اس پر بیٹھے۔

☆ اور سیدھا پاؤں کھڑا کر کے انگلیوں کو قبلہ کی طرف موڑ لے۔

☆ اور نگاہیں اپنی گود میں رکھے اور دونوں ہاتھوں کو رانوں پر رکھے۔

سلام پھیرنے کا طریقہ یہ ہے کہ

☆ سلام پہلے سیدھی طرف پھیرے پھر الٹی طرف سلام پھیرے۔

☆ اور نگاہوں کو اپنے کندھوں پر رکھے۔

## قرآنی دعائیں چھل ربّنا

رَبَّنَا اغۡفِرۡ لَنَا وَلِاِخۡوٰنِنَا الَّذِیۡنَ سَبَقُوۡنَا بِالۡاِیۡمَانِ وَلَا تَجۡعَلۡ فِیۡ قُلُوۡبِنَا غِلًّا لِّلَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا رَبَّنَا اِنَّكَ رَءُوۡفٌ رَّحِیۡمٌ

اے ہمارے رب! ہمیں معاف فرما اور ہمارے ان بھائیوں کو بھی معاف فرما جو ہم سے پہلے ایمان لے آئے اور ہمارے دلوں میں ایمان والوں کی طرف سے کینہ پیدا نہ فرما، اے ہمارے رب! یقیناً آپ بہت زیادہ شفقت کرنے والے اور رحم کرنے والے ہیں۔

رَبَّنَا عَلَیۡكَ تَوَكَّلۡنَا وَاِلَیۡكَ اَنَبۡنَا وَاِلَیۡكَ الۡمَصِیۡرُ

اے ہمارے رب! ہم نے آپ پر بھروسہ کیا اور آپ ہی کی طرف رجوع ہوئے اور آپ ہی کی طرف لوٹ کر آنا ہے۔



## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ خلفائے راشدین کتنے ہیں اور کون ہیں؟

ج۔ خلفائے راشدین چار ہیں:

۱۔حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ۲۔حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ

۳۔حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ ۴۔حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ

س۔ فقہ کے مشہور امام کتنے اور کون ہیں؟

ج۔ فقہ کے مشہور امام چار ہیں:

۱۔ حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ

۲۔ حضرت امام مالک بن انس رحمہ اللہ

۳۔ حضرت امام شافعی رحمہ اللہ

۴۔ حضرت امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ

## سنن وآداب

غسل کے کے آداب

۱۔ غسل خانے میں الٹے پیر سے داخل ہونا۔

۲۔ ستر کو چھپا کر پردے کے ساتھ غسل کرنا۔

۳۔ پہلے دونوں ہاتھوں کو گٹوں تک دھونا۔

۴۔ شرمگاہ کو دھونا اور بدن پر کسی جگہ کوئی گندگی لگی ہوئی ہو تو اس کو بھی دھو لینا۔

۵۔ غسل کرنے سے پہلے سنت کے مطابق وضو کرنا۔

۶۔ غسل خانے میں اگر پانی جمع ہوتا ہو تو پیروں کو باہر آکر دھونا۔

۷۔ ضرورت کے بقدر پانی استعمال کرنا اور قبلہ رخ ہو کر غسل نہ کرنا۔

۸۔ سر کو پورے جسم سے پہلے دھونا۔

۹۔ سر کے بعد پہلے سیدھی طرف پانی ڈالنا پھر الٹی طرف پانی ڈالنا۔

۱۰۔ پورے بدن پر تین مرتبہ پانی بہانا۔

۱۱۔ غسل کرتے وقت دعا وغیرہ نہ پڑھنا اور نہ کسی سے بات چیت کرنا اور نہ سلام کرنا۔

۱۲۔ غسل خانے میں پیشاب نہ کرنا۔

۱۳۔ سیدھے پیر سے باہر آنا۔



## دعائیں

★ جلے ہوئے پر یہ پڑھ کر دم کرے

اَذْهِبِ الْبَاْسَ رَبَّ النَّاسِ اِشْفِ اَنْتَ الشَّافِيْ لَا شَافِيَ اِلَّا اَنْتَ

★ اگر دشمن گھیر لیں تو یہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ اسْتُرْ عَوْرَاتِنَا وَاٰمِنْ رَوْعَاتِنَا

جب گھر سے نکلے تو یہ دعا پڑھے

بِسْمِ اللهِ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللهِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ

★ جب گھر سے نکلے تو یہ دعا پڑھے

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ اَنْ اَضِلَّ اَوْ اُضَلَّ اَوْ اَظْلِمَ اَوْ اُظْلَمَ

اَوْ اَجْهَلَ اَوْ يُجْهَلَ عَلَيَّ



## اسلامی معلومات

س۔ کون کون سی نماز کے لیے اذان دینا سنت ہے؟

ج۔ پانچوں فرض نمازوں اور جمعہ کی نماز کے لیے اذان دینا سنت ہے۔

س۔ اذان کس وقت دینی چاہیے؟

ج۔ اذان ہر نماز کے وقت میں دینی چاہیے۔

س۔ بغیر وضو کے اذان اور اقامت کہنا کیسا ہے؟

ج۔ اذان بغیر وضو کے دینا جائز ہے مگر اس کی عادت بنالینا غلط ہے۔ اور اقامت بغیر وضو کے دینا مکروہ ہے۔

س۔ اسلام میں بچوں کے لئے نماز کا کیا حکم ہے؟

ج۔ یہ حکم ہے کہ جب وہ سات سال کے ہو جائیں تو ان کی نماز کی عادت ڈالو اور دس سال کی عمر میں نماز نہ پڑھنے پر سختی کرو۔






سبق ٢٠ سُوْرَۃُ النَّاسِ

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝١ مَلِكِ النَّاسِ ۝٢ اِلٰهِ النَّاسِ ۝٣

مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۝٤ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ

صُدُوْرِ النَّاسِ ۝٥ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝٦

## احادیث

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ:

اَلسِّوَاكُ مَطْهَرَةٌ لِلْفَمِ مَرْضَاةٌ لِلرَّبِّ (نسائی)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مسواک منہ کی پاکیزگی کا ذریعہ ہے اور رب کی خوشنودی کا ذریعہ ہے۔

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ:

مَنْ قَالَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ دَخَلَ الْجَنَّةَ (مجمع الزوائد)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جس شخص نے لا الٰہ الا اللہ پڑھ لیا وہ جنت میں داخل ہوگا۔



## عقائد (اسمائے حسنیٰ)

| اَلصَّمَدُ (بے نیاز) | اَلْقَادِرُ (قدرت والا) | اَلْمُقْتَدِرُ (مکمل قدرت والا) |
|---|---|---|

| | | |
|---|---|---|
| اَلْمُقَدِّمُ (آگے کرنے والا) | اَلْمُؤَخِّرُ (پیچھے رکھنے والا) | اَلْاَوَّلُ (سب سے پہلا) |
| اَلْاٰخِرُ (باقی رہنے والا) | اَلظَّاهِرُ (ظاہر) | اَلْبَاطِنُ (پوشیدہ) |
| اَلْوَالِيُ (مالک) | اَلْمُتَعَالِيُ (بلند و برتر) | اَلْبَرُّ (بھلائی فرمانے والا) |
| اَلتَّوَّابُ (توبہ قبول کرنے والا) | اَلْمُنْتَقِمُ (بدلہ لینے والا) | اَلْعَفُوُّ (معاف فرمانے والا) |
| اَلرَّءُوْفُ (نہایت مہربان) | مَالِكُ الْمُلْكِ (سارے جہاں کا مالک) | ذُوالْجَلَالِ (عظمت والا) |
| وَالْاِكْرَامِ (بزرگی والا) | اَلْمُقْسِطُ (انصاف کرنے والا) | اَلْجَامِعُ (جمع کرنے والا) |
| اَلْغَنِيُّ (بے نیاز) | اَلْمُغْنِيُ (بے نیاز کر دینے والا) | اَلْمَانِعُ (روکنے والا) |
| اَلضَّارُّ (نقصان کا مالک) | اَلنَّافِعُ (نفع عطا فرمانے والا) | اَلنُّوْرُ (نور) |
| اَلْهَادِيُ (ہدایت دینے والا) | اَلْبَدِيْعُ (بے مثال) | اَلْبَاقِيُ (ہمیشہ رہنے والا) |
| اَلْوَارِثُ (وارث و مالک) | اَلرَّشِيْدُ (نیکی کرنے والا) | اَلصَّبُوْرُ (مہلت دینے والا) |



## مسائل نماز

عورتوں کی نماز میں خاص فرق

۱۔ تکبیر تحریمہ کہتے وقت عورت اپنے دونوں ہاتھوں کو کندھوں تک اٹھائے مردوں کی طرح کانوں کی لو تک نہ اٹھائے۔

۲۔ ہاتھ اٹھاتے وقت ہاتھوں کو دوپٹے سے باہر نہ نکالے۔

۳۔ عورت سینے پر ہاتھ باندھے اور صرف سیدھے ہاتھ کی ہتھیلی کو الٹے ہاتھ کی پشت پر رکھ دے چھوٹی انگلی اور انگوٹھے سے گٹے کو نہ پکڑے۔

۴۔ رکوع میں صرف اس قدر جھکے کہ ہاتھ گھٹنوں تک پہنچ جائیں اور دونوں ہاتھوں کی انگلیاں ملا کر گھٹنوں پر رکھے اور دونوں بازوؤں کو پہلوؤں سے ملا کر رکھے۔

۵۔ سجدے میں پیٹ کو رانوں سے اور بازوؤں کو پہلوؤں سے ملا کر رکھے دونوں باہیں زمین پر رکھ دے اور خوب سمٹ کر زمین سے چپک کر سجدہ کرے۔

۶۔ سجدے میں پاؤں کھڑے نہ رکھے بلکہ سیدھی طرف نکال دے۔

۷۔ جلسے یا قعدے میں بیٹھے تو دونوں پاؤں سیدھی طرف نکال دے اور بائیں کولہے پر زمین سے چپک کر بیٹھے۔

اداء نماز اور قضا نماز

☆ اداء نماز اس نماز کو کہتے ہیں جس دن کی نماز ہے اس کو اسی دن اس کے وقت میں پڑھنا مثال کے طور پر ظہر کی نماز کو اسی دن ظہر کے وقت میں پڑھا تو یہ اداء نماز ہوگی اور اگر ظہر کی نماز کو اسی دن ظہر کے وقت میں نہیں پڑھا تو اب جب بھی پڑھے گا تو وہ قضا ہوگی۔

☆ قضا نماز اسے کہتے ہیں جس کو وقت گذر جانے کے بعد پڑھا جائے اور صرف فرض نمازوں کی قضاء کی جاتی ہے اور وتر نماز کی قضاء کی جاتی ہے سنت نمازوں کی اور نفل نمازوں کی قضا نہیں ہوتی ہے۔

پنج وقتہ نمازوں کی رکعتیں

---

۱۔ فجر　(فجر میں کل چار رکعتیں ہیں)

دو سنت مؤکدہ پھر دو فرض

۲۔ ظہر　(ظہر میں بارہ رکعتیں ہیں)

چار رکعت سنت مؤکدہ پھر چار فرض پھر دو رکعت سنت مؤکدہ پھر دو نفل

۳۔ عصر　(عصر میں کل آٹھ رکعات ہیں)

چار رکعت سنت غیر مؤکدہ پھر چار فرض

۴۔ مغرب　(مغرب میں کل سات رکعتیں ہیں)

تین فرض پھر دو رکعت سنت مؤکدہ پھر دو نفل

۵۔ عشاء　(عشاء میں سترہ رکعتیں ہیں)

چار رکعت سنت غیر مؤکدہ پھر چار فرض پھر دو رکعت سنت مؤکدہ پھر دو نفل پھر اس کے بعد تین وتر اور دو نفل

۶۔ جمعہ　(جمعہ میں کل چودہ رکعتیں ہیں)

چار سنت مؤکدہ پھر دو فرض پھر چار سنت مؤکدہ پھر دو سنت مؤکدہ پھر دو نفل

# فرض نمازوں کی نیت کرنے کا طریقہ

امام کے پیچھے فرض نمازیں پڑھیں تو نیت اس طرح کریں ---------------

☆ میں اس امام کے پیچھے ظہر کی نماز پڑھ رہا ہوں

☆ میں اس امام کے پیچھے عصر کی نماز پڑھ رہا ہوں

☆ میں اس امام کے پیچھے مغرب کی نماز پڑھ رہا ہوں

☆ میں اس امام کے پیچھے عشاء کی نماز پڑھ رہا ہوں

☆ میں اس امام کے پیچھے وتر کی نماز پڑھ رہا ہوں

اکیلے فرض نمازیں پڑھیں تو نیت اس طرح کریں ---------------

☆ میں فجر کی نماز پڑھ رہا ہوں

☆ میں ظہر کی نماز پڑھ رہا ہوں ☆ میں مغرب کی نماز پڑھ رہا ہوں

☆ میں عصر کی نماز پڑھ رہا ہوں ☆ میں عشاء کی نماز پڑھ رہا ہوں

☆ میں وتر کی نماز پڑھ رہا ہوں

سنت اور نفل نمازوں کی نیت اس طرح کریں ---------------

☆ میں فجر کی سنت پڑھ رہا ہوں ☆ میں مغرب کی سنت پڑھ رہا ہوں

☆ میں ظہر کی سنت پڑھ رہا ہوں ☆ میں عشاء کی سنت پڑھ رہا ہوں

☆ میں عصر کی سنت پڑھ رہا ہوں

☆ دوسری نفل نمازوں کی نیت اس طرح کریں کہ میں نفل نماز پڑھ رہا ہوں






رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَاغْفِرْ لَنَا رَبَّنَا

اے ہمارے رب! ہم کو کافروں کا تختہ مشق نہ بنا اور اے ہمارے رب ہمیں معاف فرما۔

رَبَّنَا اَتْمِمْ لَنَا نُوْرَنَا وَاغْفِرْ لَنَا اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

اے ہمارے رب! ہمارے لئے ہماری روشنی کو مکمل کر دیجئے اور ہمیں معاف فرما دیجئے یقیناً آپ ہر چیز پر قادر ہیں۔

## سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم

س۔ حدیث کسے کہتے ہیں؟

ج۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زبان مبارک سے نکلے ہوئے الفاظ کو حدیث کہتے ہیں۔

س۔ حدیث کی مشہور کتابیں کونسی ہیں؟

ج۔ ١۔ بخاری شریف ٢۔ مسلم شریف ٣۔ نسائی شریف
٤۔ ابوداؤد شریف ٥۔ ترمذی شریف ٦۔ ابن ماجہ شریف




لباس کے آداب

١۔ پاک صاف کپڑے پہننا۔

٢۔ کپڑوں کو اللہ کی نعمت سمجھ کر پہننا۔

٣۔ سفید کپڑے پہننا اور نیا کپڑا جمعہ کے دن پہننا۔

٤۔ غیروں کی طرح کپڑے نہ پہننا بلکہ اسلامی لباس کا استعمال کرنا۔

۵۔ کپڑوں میں مردوں کو عورتوں جیسے اور عورتوں کو مردوں جیسے کپڑے نہ پہننا۔

۶۔ مردوں کا ٹخنوں سے نیچے اپنی شلوار یا پینٹ وغیرہ کو رکھنا حرام ہے۔

۷۔ سیدھی طرف سے کپڑا پہننا شروع کرنا۔

۸۔ نئے کپڑے دعا پڑھ کر پہننا۔

۹۔ کپڑوں کو دعا پڑھ کر پہننا۔

۱۰۔ گریبان میں بٹن لگا کر رکھنا۔

۱۱۔ کپڑے الٹی طرف سے اتارنا اور اتارنے کی دعا بھی پڑھنا۔

۱۲۔ کسی کو اچھے کپڑے پہنے ہوئے دیکھے تو یہ دعا دینا اِلْبَسْ جَدِيْدًا وَعِشْ حَمِيْدًا وَمُتْ شَهِيْدًا

## دعائیں

☆ گھر میں داخل ہونے کی دعا

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَسْئَلُكَ خَيْرَ الْمَوْلَجِ وَخَيْرَ الْمَخْرَجِ بِسْمِ اللهِ وَلَجْنَا وَبِسْمِ اللهِ خَرَجْنَا وَعَلَى اللهِ رَبِّنَا تَوَكَّلْنَا

☆ اور سوتے وقت یہ استغفار بھی تین بار پڑھے

اَسْتَغْفِرُ اللهَ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ

☆ جب میزبان کے گھر سے چلنے لگے تو یہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لَهُمْ فِيْ مَا رَزَقْتَهُمْ وَاغْفِرْ لَهُمْ وَارْحَمْهُمْ

☆ شب قدر کی دعا

اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ عَفُوٌّ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنِّيْ



## اسلامی معلومات

س ۶۸۔ قیامت کب آئے گی؟

ج۔ قیامت ایک دن ضرور آئے گی اس کا علم صرف اللہ تعالیٰ کو ہے۔

س ۶۹۔ کیا علم حاصل کرنا ہر مسلمان مرد و عورت پر فرض ہے؟

ج۔ علم دین کا حاصل کرنا مرد اور عورت پر فرض ہے۔

س ۷۰۔ کیا قرآن کریم ہدایت کی کتاب ہے؟

ج۔ جی ہاں قرآن کریم تمام انسانوں کے لیے ہدایت کی کتاب ہے۔

## قرآن مجید میں کون سا حرف کتنی بار آیا ہے؟

| حرف | تعداد | حرف | تعداد | حرف | تعداد |
|---|---|---|---|---|---|
| ا | 148872 | ز | 1590 | ق | 6812 |
| ب | 11428 | س | 5991 | ک | 9500 |
| ت | 1199 | ش | 2115 | ل | 3432 |
| ث | 1276 | ص | 2012 | م | 36525 |
| ج | 2273 | ض | 1207 | ن | 40190 |
| ح | 973 | ط | 1277 | و | 25532 |
| خ | 2416 | ظ | 842 | ہ | 19070 |
| د | 5602 | ع | 9220 | لا | 2720 |
| ذ | 4677 | غ | 2208 | ی | 45919 |
| ر | 11792 | ف | 8499 | | |



# سال کے بارہ مہینوں کے نام

| | اسلامی مہینوں کے نام | | | انگریزی مہینوں کے نام |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | پہلا مہینہ | محرم الحرام | 1 | جنوری |
| ۲ | دوسرا مہینہ | صفر المظفر | 2 | فروری |
| ۳ | تیسرا مہینہ | ربیع الاول | 3 | مارچ |
| ۴ | چوتھا مہینہ | ربیع الثانی | 4 | اپریل |
| ۵ | پانچواں مہینہ | جمادی الاول | 5 | مئی |
| ۶ | چھٹا مہینہ | جمادی الثانی | 6 | جون |
| ۷ | ساتواں مہینہ | رجب المرجب | 7 | جولائی |
| ۸ | آٹھواں مہینہ | شعبان المعظم | 8 | اگست |
| ۹ | نواں مہینہ | رمضان المبارک | 9 | ستمبر |
| ۱۰ | دسواں مہینہ | شوال المکرّم | 10 | اکتوبر |
| ۱۱ | گیارہواں مہینہ | ذی قعدہ | 11 | نومبر |
| ۱۲ | بارہواں مہینہ | ذی الحجہ | 12 | دسمبر |

**تمت بالخیر**

